روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل صرف خزینۂ روحانیات

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاہور


جلد نمبر 11
Rs.60
شمارہ نمبر 9
January'2021


## معزز قارئین کرام
## کو نیا سال 2021ء
## مبارک ہو

- مٹر کے بے مثال اور بے شمار فوائد
- کلید ابواب المقاصد
- جادو سے نجات کے مجرب اعمال
- زوجین میں محبت کرنے کے روحانی اعمال
- عمل حمد عشقیہ
- امراض روحانی کی شناخت کی ننانوے (99) علامات
- تسخیر موکلات
- مشکل کشا احمری معجز نمائی اسمائے حسنیٰ


khazinaeruhaniyat
darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaruhanyat
khazina.ruhaniyaat

# 1 لوحِ برج حمل حاکم سیارہ مریخ

یہ لوح ان تمام افراد کیلئے مؤثر ہے جن کی تاریخ پیدائش 22 مارچ تا 20 اپریل ہے۔ یا جن افراد کا نام ان حروف (ا، ل، ع، ی) سے شروع ہوتا ہے۔

**ہدیہ: 1500 روپے**

**منسوبی اسماء:** (یَا مَالِكُ یَا قُدُّوسُ) جو روزانہ ورد کئے جائیں گے۔

عاملین وکاملین فرماتے ہیں کہ یہ اسم صورِ حضرت اسرافیل پر لکھا ہوا ہے۔ اور یہ اسم برج حمل سے منسوب ہے۔

**صدقات:** چقندر، گاجر، دال مسور، گندم، قند سیاہ، سرخ کپڑا، سرخ پھول وغیرہ۔ **اوقاتِ صدقہ اور پہننے کا وقت:** منگل کو ایک گھنٹہ بعد طلوعِ آفتاب۔

**خواص لوح حمل:** برج حمل کی لوح کا حامل فرد نظام ہضم کے امراض، کان کی بیماریوں، اعصابی امراض، لقوہ، قولنج، رعشہ اور بلغمی امراض سے محفوظ رہتا ہے۔ اگر کسی مرض کا شکار ہو تو اس لوح کی برکت سے معجزاتی طور پر شفایاب ہونے لگتا ہے۔ دشمنان کی ظاہری و باطنی ریشہ دوانیوں سے محفوظ رہتا ہے۔ اور دشمنوں پر غلبہ حاصل ہونے لگتا ہے۔ مقدمات میں فتحیابی اور سحر، جادو ٹونہ اور آسیب سے محفوظ رہتا ہے۔ جس فرد کے پاس یہ لوح ہوتی ہے۔ اس کا مقابلہ کرنے والا ذلیل وخوار ہوتا ہے۔ اور کبھی غلبہ نہیں پاتا کیونکہ یہ لوح قوت وشجاعت کیلئے مؤثر ہے۔ میاں بیوی میں تفرقہ ہے یا کسی بڑی جماعت میں عرصہ سے دشمنی چلی آ رہی ہے، یا کسی کو دشمن کا خوف واندیشہ ہے۔ یا کسی میدان جنگ یا خطرناک مقام پر جانے کا خوف ہے یا کسی بڑی جماعت پر فتحیابی مقصود ہے اور اس سے حفاظت بھی درکار ہے۔ ان تمام مقاصد کیلئے لوح حمل نہایت قوی الاثر ہے۔ تمام امیدیں جو اعلیٰ طبقہ سے وابستہ ہوں، پوری ہوتی ہیں۔ تسخیر افسران وامراء اور وزراء کیلئے بھی سریع التاثیر ہے۔ اس لوح کی روحانیت کاروبار اور ملازمت میں ترقی دلاتی ہے۔ دبی ہوئی خواہشات کی تکمیل کیلئے یہ لوح معاون ثابت ہوتی ہے، ان شاء اللہ تعالیٰ۔

یہ منگل کے دن مریخ کی ساعت میں تیار کریں جب کہ سورج برج حمل میں ہو۔ اس کیلئے سال بھر میں صرف ایک ماہ ہی میسر آتا ہے۔



# 2 لوح برج ثور حاکم سیارہ زہرہ

یہ لوح ان تمام افراد کیلئے مؤثر ہے جن کی تاریخ پیدائش 21 اپریل تا 21 مئی ہے۔ یا جن افراد کا نام ان حروف (ب، د) سے شروع ہوتا ہے۔

**عاملین وکاملین فرماتے ہیں یہ اسم برج ثور سے منسوب ہے جسے حضرت نوح علیہ السلام نے طوفان کے موقع پر پڑھا تھا جس کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے بچا لیا۔**

**ہدیہ 1500 روپے**

**منسوبی اسماء** (یَا کَافِی یَا غَنِی) جو روزانہ ورد کئے جائیں گے۔

**صدقات** جو، سفید مولی، چاول سفید کپڑا، روغن زرد، کافور، اور سفید چیزیں۔ **اوقاتِ صدقہ اور لوح پہننے کا وقت** جمعہ کو طلوعِ آفتاب کے وقت۔

**خواص لوح ثور** کنٹھ مالا، گلے آنا، زبان کی لکنت اور گلے کے دیگر امراض کو دفع کرنے کیلئے لوح کو گلے میں ڈالیں۔ اگر لوح کو اپنے پاس رکھیں۔ تو حاسدوں کی زبان بندی ہوگی۔ وہ لوگ جو اپنے اندر کسی قسم کی کمی محسوس کریں مثلاً قوت میں یا دماغی طور پر یا فہمی طور پر یا کسی خاص صفت کی کمی ہو، مثلاً ان میں کمانے کی قوت کی کمی ہو یا قسمت نہ کھلتی ہو یا لوگوں میں عزت نہ ہوتی ہو تو ان کیلئے یہ لوح بڑی مفید اور مؤثر ہے۔ وہ ثوری افراد جو کاروبار اور مالی حالات میں کامیابی چاہتے ہوں، دوستوں میں عزت، ملازمت میں ترقی کے خواہش مند ہوں وہ بھی اس لوح کو اپنے پاس رکھیں تو عجیب وغریب اثرات محسوس کریں گے۔ یہ لوح ہر دل عزیزی لاتی ہے۔ خواتین اپنے پاس یہ لوح رکھیں تو اُن کے نسوانی حسن میں اضافہ کا باعث بنتی ہے۔ اُن کے تولیدی مسائل، حلق کی بیماریوں، گردن وشانوں کی بیماریوں سے نجات دلاتی ہے۔ ازدواجی زندگی بھرپور اور خوشگوار ہونے لگتی ہے۔ حامل لوح کے دِل میں نئی امنگیں پیدا ہونے لگتی ہیں۔ حامل لوح کی شخصیت میں خود اعتمادی، مستقل مزاجی پیدا ہونے لگتی ہے۔ ان شاء اللہ

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال "دو خاص نمبر" شائع کرتا ہے

# ماہنامہ خزینہ روحانیات لاہور

جلد 11 | جمادی الاوّل / جمادی الثانی ۱۴۴۲ھ / جنوری 2021ء | شمارہ 9

مُدیرِ اعلیٰ: خالد مقبول عارف حفظہ اللہ

مُدیر: مولانا حافظ علی آفاق

معاون مُدیر: حکیم سلیم اللہ ظفر

darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaeruhaniyaat@gmail.com
khazinaeruhaniyat | khazinaruhanyat
khazinaeruhaniyaat

برائے ماہنامہ خزینہ روحانیات، سرکولیشن، اشتہارات اور دیگر تمام معاملات
0322-4773786, 042-35410586



## قیمت 60 روپے

سالانہ ممبر شپ عام ڈاک 800 روپے، رجسٹرڈ ڈاک 1200 روپے

سالانہ ممبر شپ بذریعہ TCS: لاہور کے لیے 1250 روپے

لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: 1500 روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: 2000 روپے

نوٹ: ہر ماہ کی 27، 28، 29 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبر شپ بذریعہ Email/ Whatsapp: 700 روپے

نوٹ: ہر ماہ کی 30/31 تاریخ کو رسالہ Email/ Whatsapp کیا جائے گا

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

1. **منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔
2. **شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** Jazz Cash (جاز کیش)۔ easypaisa (ایزی پیسہ) کے ذریعہ شناختی کارڈ نمبر 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں۔
3. **موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔
   - easypaisa بنام خالد مقبول۔ 0343-7772772
   - Jazz Cash بنام خالد مقبول۔ 0302-8401977
4. **بینک اکاؤنٹس:** میزان بینک میں خزینہ روحانیات کی رقم جمع کروانے کیلئے اکاؤنٹ نمبر 1 میں اور دارالعمل کے باقی تمام شعبوں کیلئے اکاؤنٹ نمبر 2 میں رقم جمع کروائیں۔
   - ① بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736۔
   - ② بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466۔

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد 0343-7772772 پر SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ مزید تفصیلات darulamal.org/Payment

دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org
info@darulamal.org
darulamalchisht | darulamalchishtia
موبائل: 0322-7772772، 0343-7772772
موبائل: 0312-7772772, 0320-7772772 (ufone)
پتہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ فون 042-35410586

خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

جنوری 2021ء

جمادی الاول ۱۴۴۲ھ
جمادی الثانی ۱۴۴۲ھ



## علوم نبوت کا امین

شیخ الحدیث والتفسیر ولی کامل الشیخ **مولانا نازو ولی خان** صاحب نور اللہ مرقدہ

### دار فانی سے دار بقا کی طرف چل دیے

بیشک یہ ان ذوات قدسیہ میں سے ہیں کہ جن کا وجود پوری امت مسلمہ کیلئے خیر و برکت کا سبب تھا اور ان کا اٹھ جانا پوری امت مسلمہ کا نقصان ہے۔
حضرت والا کی کن کن صفات و کمالات کا ذکر کروں؟
عرصہ 32 سال بخاری شریف اور دورہ تفسیر قرآن کریم کا درس ارشاد فرمایا اور ہزاروں شاگرد بلاواسطہ، لاکھوں عقیدت مند اور موجود کبار علماء کرام کا دکھ درد کا اظہار کرنا بتاتا ہے کہ اس بار جو شجر گرا ہے۔ بہت سے پرندوں کا سائبان تھا۔
اب حقیقتاً علمی درس گاہ یتیم و بے سہارا ہوگئی ہے۔ اللہ کریم کی بارگاہ میں التجا ہے کہ حضرت استاجی کی کامل مکمل بخشش و مغفرت فرمائے۔ آمین

# مناجات

اے الہ مجھ کو وہی میرا زمانہ دے دے
کب میں کہتا ہوں مجھے تاجِ شہانہ دے دے

مرے اللہ میں کیا مانگوں یہی کافی ہے
درد دے کر مجھے رونے کا بہانہ دے دے

غیر کے در پہ میں کیوں جاؤں سوالی بن کر
اپنی دہلیز پہ مرنے کا ٹھکانہ دے دے

تو مجھے پارچۂ نانِ شبانہ دے دے
فقر دے کر مجھے اندازِ شہانہ دے دے

میں نے کیا کرنی ہے لے کر وہ قبائے دارا
مجھ کو کمبل وہ ابوذر کا پرانا دے دے

دے دے واپس وہی انداز وہی شان مجھے
خاک کا فرش تو پتھر کا سرہانا دے دے

گاڑ کر نیزہ میں سو جاتا تھا صحراؤں میں
اے الہ مجھ کو وہی میرا زمانہ دے دے

# اَنوارِ مدینہ

اللہ رے یہ وسعتِ آثارِ مدینہ
عالَم میں ہیں پھیلے ہوئے اَنوارِ مدینہ

روشن رہیں دائم در و دیوارِ مدینہ
تا حشر رہے گرمیٔ بازارِ مدینہ

ہے شہرِ نبی آج بھی فردوس بداماں
جاری ہے وہی موسمِ گلبارِ مدینہ

پھرتے ہیں تصور میں وہ پُرکیف مناظر
تا حدِ نظر ہیں گل و گلزارِ مدینہ

جس قلب میں یارانِ نبی کی ہو عقیدت
کھلتے ہیں اُسی قلب پہ اَسرارِ مدینہ

معمور صحابہؓ کی محبت سے رہے گا
وہ سینہ کہ ہے مہبطِ اَنوارِ مدینہ

وہ آلِ محمد ﷺ ہوں کہ اصحاب محمد ﷺ
ہیں زینتِ دَربارِ دُرر بارِ مدینہ

نسبت نہیں شاہوں سے نفیسؔ اہلِ نظر کو
کافی ہے اُنہیں نسبتِ سرکارِ مدینہ

(سید نفیس الحسینی شاہؒ)



## اہم اعلان

ماہنامہ خزینہ روحانیات کی نئی ممبر شپ فروری 2021 سے اپریل 2022 تک جاری کی جائے گی جس کی رقم عام ڈاک سے 1020 روپے، رجسٹرڈ ڈاک سے 1510 روپے اور TCS کیلئے صفحہ نمبر 2 ملاحظہ فرمائیں۔

- فروری 2021 سے اپریل 2022 تک کی واٹس ایپ ممبر شپ 870 روپے ہوگی۔
- عام ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔
- جن ممبران کو عام ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کی شکایت رہی ہے ان سے مودبانہ گذارش ہے کہ وہ رجسٹرڈ ڈاک یا کوریئر کی فیس جمع کروائیں۔ رابطہ 0322-4773786

# خطابت کی دنیا کا عظیم شہسوار

## لو کانت الدنیا تدوم لواحد ۔ لکان محمد ﷺ فیہا مخلدا

یہ دنیا اور نظام دنیا بنا ہی ختم ہونے کیلئے ہے، لیکن بعض ہستیاں ایسی گزریں کہ انہوں نے ایسے نقوش چھوڑے کہ رہتی دنیا تک ان کے آثار باقی ہیں، بالخصوص دینی خدمات کے حوالہ سے اکابرین واسلاف نے اشاعت دین میں محیر عقول کارہائے نمایاں سرانجام دیئے۔ ان کارناموں کو پڑھ کر یا سن کر انسانی عقل حیران ہوجاتی ہے بلکہ سیکولر طبقہ تو فوراً انکار کردیتا ہے کہ ایسا ممکن نہیں، بہرحال انہیں باکمال افراد میں ایک بہت بڑا نام بریلوی مکتبہ فکر سے تعلق رکھنے والی عظیم شخصیت، علامہ مولانا حافظ خادم حسین رضوی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے جو کہ بہت ہی خصوصیات وصفات کے حامل تھے۔ علامہ خادم حسین رضویؒ پنجاب کے ضلع اٹک کی تحصیل نکہ کلاں کے زمیندار لعل خان اعوان کے گھر 22 جون 1966 کو پیدا ہوئے۔ پرائمری تک ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں میں حاصل کی۔ آپ بچپن ہی سے خوش مزاج اور دوسروں کی مدد کرنے والے تھے۔

آپ 80 کی دہائی میں لاہور منتقل ہوئے اور علوم دینیہ کی پیاس بجھانے جامعہ نظامیہ رضویہ پہنچے اور مکمل تعلیم حاصل کرنے کے بعد سند فراغت بھی حاصل کی۔ اور پھر کئی سال تک محکمہ اوقاف میں خطابت کے فرائض سرانجام دیئے جہاں سے انہیں اپنے منفرد انداز خطابت سے شہرت ملنا شروع ہوئی۔

بعدازاں 2007 میں اپنی والدہ مرحومہ کے چہلم سے واپسی پر تلہ گنگ میں کار حادثہ کے باعث آپ دونوں ٹانگوں سے معذور ہوگئے۔ لیکن یہ معذوری ان کے جوش ایمانی اور ولولہ خطابت میں رکاوٹ نہ بنی بلکہ آپ اس معذوری کے باوجود لاہور شہر کے مشہور دربار جو پیر مکی کے نام سے معروف ہے، پیر مکی دربار کی مسجد میں خطابت کے فرائض سرانجام دیتے رہے، زبان وبیان کے عظیم شاہسوار ہونے کے باوجود ان کا حلقہ احباب بہت محدود اور ان کی بات سننے والے بہت قلیل تھے لیکن جب علامہ صاحب نے تحفظ ناموس رسالت ﷺ اور تحفظ ناموس صحابہؓ واہلبیتؓ کا پرچم بلند کیا اور بھرپور دینی غیرت کے جذبے کے ساتھ آواز اٹھائی تو اس آواز نے مردہ دلوں کو جلا بخشی اور کمزور ایمان والوں کے ایمان کو مضبوط کیا۔ اس کے ساتھ ساتھ اس جزبہ ایمانی سے بھرپور جرنیلی آواز نے باطل کے ایوانوں میں لرزہ برپا کردیا اور پھر اللہ تعالی نے عزت وعظمت شان وشوکت کا وہ مرتبہ عطا کیا کہ انسانی عقلیں حیران رہ گئیں اور ان کی ایک آواز پر انسانوں کا جم غفیر اُمڈ آیا جس کی واضح مثال فیض آباد کا دھرنا اور 2018 کا الیکشن ہے حتی کہ ان کے جنازے پر اتنے لوگوں کا شریک ہونا بقول امام احمد ابن حنبل رحمۃ اللہ علیہ عزت اور ذلت کے فیصلے ہمارے جنازے کریں گے۔ اگرچہ ان کی رائے اور طریقہ کار سے اختلاف کیا جاسکتا ہے لیکن ان کے جذبہ حریت و جوش ایمانی اور ان کی بے مثال جدوجہد ہر قسم کے اختلاف سے بالا ہے۔ بہرحال اللہ رب العالمین نے علامہ خادم حسین رضوی رحمۃ اللہ علیہ سے کام لیا۔ اللہ تعالی اس کو قبول فرمائے اور ان کیلئے صدقہ جاریہ بنائے اور ہم بھی ان کے لیے دعاگو ہیں۔ اللہ تعالی ان کی سیئات سے درگزر فرمائے اور ان کی حسنات کو قبول فرمائے اور ان کے جملہ لواحقین، متعلقین، مریدین اور محبین کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ تمام قارئین سے عرض ہے کہ ایک مرتبہ سورۃ الفاتحہ اور تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر حضرت علامہ صاحبؒ کیلئے بالخصوص اور پوری امت مسلمہ کے لیے بالعموم ایصال ثواب کردیں۔

جزاک اللہ خیرا والسلام مع الاکرام

قاری محمود الحسن نقشبندی اویسی راولپنڈی

# درسِ قرآن

## حضرت مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر مدظلہ

(ناظم روحانی درس گاہ، نائب ناظم روحانی علاج گاہ، معاون مدیر خزینہ روحانیات)

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَلَقَدۡ اَرَیۡنٰهُ اٰیٰتِنَا كُلَّهَا فَكَذَّبَ وَاَبٰى ﴿۵۶﴾ قَالَ اَجِئۡتَنَا لِتُخۡرِجَنَا مِنۡ اَرۡضِنَا بِسِحۡرِكَ یٰمُوۡسٰى ﴿۵۷﴾ فَلَنَاۡتِیَنَّكَ بِسِحۡرٍ مِّثۡلِهٖ فَاجۡعَلۡ بَیۡنَنَا وَبَیۡنَكَ مَوۡعِدًا لَّا نُخۡلِفُهٗ نَحۡنُ وَلَاۤ اَنۡتَ مَكَانًا سُوًى ﴿۵۸﴾ قَالَ مَوۡعِدُكُمۡ یَوۡمُ الزِّیۡنَةِ وَاَنۡ یُّحۡشَرَ النَّاسُ ضُحًى ﴿۵۹﴾ فَتَوَلّٰى فِرۡعَوۡنُ فَجَمَعَ كَیۡدَهٗ ثُمَّ اَتٰى ﴿۶۰﴾

(سورۂ طٰہٰ آیت نمبر ۵۶ تا ۶۰)

صدق اللہ العظیم

السلام علیکم! ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

محترم قارئین خزینہ روحانیات! گزشتہ درس قرآن میں فرعون کا حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت ہارون علیہ السلام کے مقابلے کیلئے جادوگروں کو خاص دعوت نامہ جاری کرنا، جادوگروں کی قدر ومنزلت فرعون کے نزدیک، باقاعدہ تنخواہ پر جادوگروں کی خدمات، جادوگروں کی امور سلطنت میں مداخلت، جادوگروں کا حکومت فرعون کے تمام اہم کاموں کا نگران ہونا، 15 ہزار جادوگروں کا مدعو کیا جانا، فسادی لوگ کبھی بھی کامیاب نہیں ہوتے۔ اللہ پاک کی خاص حمایت ہمیشہ حق والوں کے ساتھ ہونا، باطل کا نیست ونابود ہونا بیان کیا گیا تھا۔ آج کی ان پیش کردہ آیات کا ترجمہ وتشریح یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضور اکرم ﷺ اور آپ کے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو تسلی دینے کیلئے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کا واقعہ بیان فرمایا ہے۔ چونکہ نبوت کے ابتدائی دنوں میں مسلمانوں کیلئے بڑے کٹھن حالات تھے۔ تو اللہ پاک نے فرمایا کہ یہ کوئی نئی بات نہیں ہے بلکہ ہر نبی علیہ السلام اور ان کے ساتھیوں کو ایسے ہی حالات سے گزرنا پڑا ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے متعلق اللہ پاک نے فرمایا کہ انہیں ہم نے منصب نبوت کے لیے منتخب فرمایا اور پھر اپنی نشانیاں اور پیغام دے کر فرعون کے پاس بھیجا۔ (قارئین) 2 بنیادی نشانیاں اور معجزات تو ان کا عصا اور ید بیضاء ہیں۔ جو ان کو نبوت عطا فرماتے وقت دی گئی تھیں۔ اس کے علاوہ بھی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو بہت سی نشانیاں اور معجزات عطا فرمائے گئے تھے۔ جن کا ذکر سورۂ اعراف اور دیگر قرآنی سورتوں میں موجود ہے۔ سورۂ بنی اسرائیل میں اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ **ولقد اتینا موسیٰ تسع ایت بنت** (آیت نمبر ۱۰۱) کہ ہم نے موسیٰ علیہ السلام کو 9 واضح نشانیاں عطا فرمائیں۔ مگر فرعونی ان نشانیوں کو دیکھ کر بھی ایمان نہ لائے۔ وہ ۹ نشانیاں یہ تھیں۔ (۱) عصاء (۲) ید بیضاء (۳) قحط سالی (۴) طوفان (۵) ٹڈیوں کا مسلط ہونا (۶) جوؤں کا مسلط ہونا (۷) مینڈکوں کی شکل میں عذاب (۸) خون کا عذاب (۹) طاعون، یہ مختلف معجزات اور نشانیاں تھیں۔ لیکن فرعون اور قوم فرعون نے تمام معجزات اور تمام نشانیوں کو جادو کہہ دیا اور سب نے کہا

وَقَالُوۡا مَهۡمَا تَاۡتِنَا بِهٖ مِنۡ اٰیَةٍ لِّتَسۡحَرَنَا بِهَا فَمَا نَحۡنُ لَكَ بِمُؤۡمِنِیۡنَ (سورۂ اعراف آیت نمبر ۱۳۲) کہ اے موسیٰ! آپ جتنی مرضی علامتیں اپنی نبوت کی پیش کرکے ہم پر اپنا جادو چلائیں تو ہماری بھی سن لیجئے کہ ہم آپ پر ایمان نہیں لائیں گے۔ یہ فرعون اور قوم فرعون کی بدبختی تھی کہ واضح نشانیاں اور معجزات کے باوجود بھی ایمان نہ لائے۔ ایمان نہ لانا اپنی جگہ لیکن حضرت موسیٰ علیہ السلام کی توہین اور ان پر طرح طرح کے اعتراضات کیے۔ اعتراضات کے جوابات میں یہ لاجواب ہو گئے تو معجزات کو جادو کہہ کر ان کا صاف انکار کردیا اور کہا کہ اچھا تم یہ سب کچھ کرکے ہمیں بے گھر اور بے در کرنا چاہتے ہو۔ یہ فرعون کا پروپیگنڈہ لوگوں کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے خلاف مشتعل کرنے کے لیے تھا۔ عوام کو مشتعل کرنے کے ساتھ ساتھ یہ دھمکی بھی لگادی کہ ہمارے پاس بھی بڑے ماہر جادوگر ہیں۔ جو تمہارا مقابلہ کریں گے۔ یہی الزام کفار مکہ نے سرکار مدینہ ﷺ پر لگایا تھا۔ اور نعوذ باللہ آپ ﷺ کو کاہن، نجومی اور (بقیہ ص 29)

# سیدنا امام حضرت جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ

مولانا سلیم اللہ ظفر (معاون مدیر خزینہ روحانیات)

حضرت سیدنا امام جعفر صادق ؒ حضرت سیدنا امام باقرؒ کے صاحبزادے ہیں۔ آپؒ کی کنیت ''ابو عبداللہ'' اور مشہور لقب صادق ہے۔ اس مشہور لقب کے علاوہ بھی کئی القابات سے آپ رحمۃ اللہ علیہ کو جانا، پہچانا اور پکارا جاتا تھا۔ جیسے ''صابر، فاضل، طاہر'' وغیرہ مگر آپ رحمۃ اللہ علیہ کا مشہور لقب ''صادق'' ہی تھا۔ آپ 8 رمضان المبارک ۸۰ھ میں مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے۔ سیدنا امام جعفر صادق ؒ کے 6 صاحبزادے اور ایک صاحبزادی تھی۔ جن کے اسماء گرامی یہ ہیں۔ (۱) سیدنا اسماعیلؒ۔ (۲) سیدنا محمدؒ۔ (۳) سیدنا علیؒ۔ (۴) سیدنا عبداللہؒ۔ (۵) سیدنا اسحاقؒ۔ (۶) سیدنا موسیٰ کاظمؒ۔ (۷) سیدہ فروہؒ۔ یہ چھ آپ کے شہزادے اور ایک شہزادی تھیں۔ حضرت سیدنا امام جعفر صادق ؒ نے آنکھ مبارک ہی ایک علمی اور عملی گھرانہ میں کھولی تھی۔ آپؒ نے اس مقدس گھرانے، مقدس شہر، مقدس سرزمین پر پرورش پائی جو علم وعمل کا گہوارہ تھا۔ جو علماء، صلحاء، اتقیاء، اصفیاء، شہداء کا مسکن تھا۔ حضرت امام جعفر صادق ؒ نے بچپن میں ہی قرآن کریم حفظ کرلیا تھا۔ اس کے بعد علم تفسیر اور علم حدیث کی متوجہ ہوئے۔ چونکہ حضرت کا گھرانہ ہی علماء اور محدثین کا گھرانہ تھا۔ آپؒ کی علمی وعملی تربیت آپؒ کے دادا جان حضرت سیدنا امام زین العابدینؒ نے فرمائی۔ جب حضرت امام زین العابدینؒ وصال شریف فرما گئے تو اس وقت آپؒ کی عمر مبارک تقریباً 15 سال تھی۔ چھوٹی عمر ہونے کے باوجود آپؒ اپنے جدامجدؒ سے علم کا ایک بہت بڑا ذخیرہ حاصل کر چکے تھے۔ بڑے حضرت صاحب کے انتقال کے بعد آپؒ نے علم حدیث حضرت سیدنا قاسم بن محمدؒ سے حاصل کیا اور باقی علوم آپؒ نے اپنے والد ماجد حضرت سیدنا امام باقرؒ سے حاصل کیے۔ ان دونوں ہستیوں کے علاوہ بھی آپؒ نے وقت کے کئی اکابر مشائخ سے استفادہ فرمایا۔ علم حدیث میں اس قدر مہارت تھی کہ آپؒ اپنے دور کے بڑے استاد اور شیخ کے طور پر مشہور ہوگئے۔ لوگ جوق در جوق آپؒ کے پاس علم حدیث کے حصول کیلئے حاضر ہوتے تھے۔ حتیٰ کہ اس دور کے عظیم المرتبت ائمہ وفقہاء نے بھی آپؒ سے احادیث روایت کی ہیں۔ حضرت سیدنا امام مالکؒ، حضرت سیدنا امام اعظم ابوحنیفہؒ، حضرت سیدنا سفیان ثوریؒ، حضرت سیدنا سفیان بن عینیہؒ ان سب حضرات نے آپؒ سے فیض حاصل کیا۔ محدث ہونے کے ساتھ ساتھ آپؒ ایک عظیم الشان مفسر بھی تھے۔ آپؒ کے بعد آنے ولے بڑے بڑے مفسرین نے آپؒ کی بیان کردہ تفاسیر سے بھر پور استفادہ کیا۔ علم تفسیر، علم حدیث کے علاوہ علم فقہ پر مکمل اور کامل عبور رکھتے تھے۔ مثالی فقیہہ کے عظیم لقب سے آپ مشہور تھے۔ جیسا کہ پہلے بھی عرض کر چکا ہوں کہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہؒ نے بھی آپ سے علم حاصل کیا اور آپؒ کے شاگرد تھے۔ حضرت امام اعظمؒ حضرت سیدنا امام جعفر صادق ؒ اپنے استاد جی کے متعلق فرمایا کرتے تھے کہ میری آنکھوں نے ان سے بڑا کوئی فقیہہ نہیں دیکھا۔ اور حضرت امام اعظمؒ یہ بھی فرمایا کرتے تھے کہ لولا السنتان لهلك نعمان کہ اگر وہ 2 سال جو مجھے حضرت سیدنا امام جعفر صادق ؒ کی شاگردی کے نصیب ہوئے وہ حاصل نہ ہوتے تو میں ہلاک یعنی تباہ وبرباد ہو جاتا۔ حضرت سیدنا امام جعفر صادق ؒ احکام شریعت کے اسرار ورموز پر گہری نظر رکھنے والے بہت بڑے عالم دین تھے۔ اس وقت کے بڑے علماء آپؒ کو امت مسلمہ کے تمام علماء کا پیشوا اور رہنما مانتے تھے۔ کتابوں میں لکھا ہے کہ آپ سے ۴۰۰۰ ہزار کے قریب لوگوں نے مکمل علم تفسیر، علم حدیث، علم فقہ حاصل کیا تھا اور جنہوں نے کچھ یا بعض علوم سیکھے ان کی تعداد شمار کرنا مشکل ہے۔ حضرت سیدنا امام جعفر صادقؒ کو مسلمانوں کے آپس کے مذہبی اختلافات سے سخت نفرت تھی۔ اس سلسلے میں آپؒ اکثر ان کو سمجھایا بھی کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ مذہبی اختلافات سے بچو۔ کیونکہ اس کا سب سے بڑا نقصان یہ ہے کہ انسان ہر وقت انہی میں پھنسا رہتا ہے اور اس سے دلوں میں منافقت اور آپس میں دوریاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ حضرت سیدنا امام جعفر صادق ؒ فرمایا کرتے تھے (۱) ہمیشہ صبر سے کام لو اور کسی کے خلاف جوابی کارروائی نہ کرو۔ (۲) آپؒ فرماتے تھے کہ صبر کرنے والا، جوابی کارروائی نہ کرنے والا ذلیل نہیں ہوتا بلکہ ذلیل تو ظلم کرنے والا ہوتا ہے۔ (۳) آپؒ فرمایا کرتے تھے (بقیہ ص 48)

# امراض روحانی کی شناخت کی ننانوے (99) علامات

ترتیب: سید عابد حسین زیدی

۱ غرور وتکبر
۲ حسد
۳ ریاکاری
۴ عُجب وخود پسندی
۵ حُب جاہ وشہرت
۶ شہوت
۷ بدگمانی
۸ کینہ
۹ بخل
۱۰ غصہ وغضب
۱۱ طمع ولالچ
۱۲ دنیا کی شدید محبت
۱۳ درازامیدیں
۱۴ عداوت ودشمنی
۱۵ نفاق
۱۶ حماقت وبے عقلی
۱۷ بے یقینی
۱۸ غفلت
۱۹ خودساختہ جہالت
۲۰ بزدلی

## خود احتسابی چارٹ بھرنے سے پہلے اسے ضرور پڑھیں

۱ ان 99 علامات میں سے اکثر کبیرہ گناہوں کی نشاندہی کرتی ہیں اور کچھ شدید مکروہ افعال کی نشاندہی اور کچھ ایسے مباح افعال کی طرف اشارہ کرتی ہیں جو بعد میں کسی حرام کام کا پیش خیمہ بن سکتے ہیں۔

۲ امراض روحانی کی علامات 99 ہی کی حد تک محدود نہیں لیکن کیوں کہ مختصر کتابچہ میں کوئی معین عدد ہونا ضروری تھا، اس لئے ۱۰۰ کے عدد کا انتخاب کیا گیا۔

۳ یہ علامات دوسرے افراد میں نہیں بلکہ خود اپنے اندر تلاش کرنی ہیں۔

۴ اس میں باریک بینی اور اپنے نفس سے سوءظن رکھتے ہوئے شمار کریں کہ یہی موقع ہے کہ جہاں بدگمانی جائز ہے یعنی اپنے نفس سے بدگمان رہنا۔

۵ جب امراض کی نشاندہی ہو جائے تو اس کے علاج کی طرف فوری متوجہ ہوجایئے۔

۶ ان امراض کی نشاندہی کرنے والی جو 99 علامات کا ہم نے تذکرہ کیا ہے۔ ان امراض پر قابو پانے کے لئے اپنے ڈاکٹر آپ خود بن سکتے ہیں۔ اور جو علامات آپ اپنے اندر محسوس کریں انہیں پینسل سے بلاک میں نشان زد کیجئے۔ اور پھر انہیں شمار کریں۔

۷ اگر آپ کا اسکور ۱ تا ۲۵ ہے۔ تو ابھی ان امراض پر قابو پانا آسان ہے۔ آپ کا نفس اصلاح کی جانب مائل ہے۔ اقدام کریں غفلت سے کام نہ لیں۔

۸ اگر آپ کا اسکور ۲۵ تا ۵۰ ہے۔ تو یہ اس بات کی نشاندہی ہے کہ امراض روحانی اندر سرائیت کرتے جارہے ہیں اور اگر ان کے معالجے کی طرف توجہ نہ دی تو ہوسکتا ہے کہ وہ لاعلاج ہوجائیں۔

۹ اگر خدانخواستہ اسکور ۵۰ تا ۷۵ ہے تو آخرت میں شرمساری وذلت ورسوائی کا خطرہ خطرناک حد تک بڑھ چکا ہے۔

۱۰ اور اگر اسکور اللہ نہ کرے کہ ۷۵ سے زائد ہوجائے تو ہوشیار اور خبردار ہو جانا چاہیے کہ ان امراض پر قابو پانے کے فوری اور عملی اقدامات انتہائی ذہانت وہوشیاری اور تیز رفتاری اور پلاننگ سے نہیں کئے تو ہلاکت اخروی کا سنگین خطرہ ہے اور برزخ وقیامت وصراط اور دوزخ کے خطرناک عذابوں کا سامنا ہے۔

*.............*.............*.............*

## حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا

اپنے کردار کے ذریعے قیامت کے دن ہماری شفاعت سے دور نہ ہو۔ خدا کے نزدیک تمہاری جو منزلت ہے اسے حقیر دنیا کی محبت میں ہاتھ سے نہ جانے دو۔

*.............*.............*.............*

## پنسل سے نشان زد کیجیے

۱ خدا کے احکام کی خلاف ورزی دیکھنے کے باوجود طبیعت پرُسکون رہتی

ہے۔

۲ کم عمر یا کم مرتبہ لوگوں کو سلام کرنے میں ہچکچاہٹ محسوس ہوتی ہے۔

۳ تنہائی کی نسبت لوگوں کے درمیان دینداری زیادہ ظاہر ہوتی ہے۔

۴ موت اور آخرت سے متعلق گفتگو سننا پسند نہیں کرتے۔

۵ دل چاہتا ہے کہ ہماری دینی ترقی کا علم سب کو ہو جائے۔

۶ دو مومنین یا مومنات میں اگر جھگڑا ہو جائے تو صلح کرانے کی بجائے یہ سوچتے ہیں کہ کون دوسرے کے جھگڑے میں پڑے۔

۷ ہمیشہ نہیں تو اکثر گانا یا موسیقی سن ہی لیتے ہیں۔

۸ خمس کی ادائیگی کا حساب کتاب اب تک صحیح طور پر نہیں رکھا۔

۹ نماز جماعت کے لئے مسجد میں کبھی کبھار جانا ہوتا ہے اور اگر چلے بھی جائیں تو جلدی وہاں سے نکلنے کو دل چاہتا ہے۔

۱۰ رمضان کے آغاز پر اس کے جلد ختم ہونے کا انتظار رہتا ہے۔

۱۱ دین حق کی تبلیغ ہر مومن اور مومنہ کی ذمہ داری ہونے کے باوجود کبھی کوئی عملی قدم اٹھانے کے بارے میں نہیں سوچا۔

۱۲ سال میں دو ایک درس اخلاق سے زیادہ شرکت نہیں ہو پاتی۔

۱۳ گناہوں کو دیکھنے کے باوجود امر بالمعروف اور نہی عن المنکر سے اکثر رک جاتے ہیں۔

۱۴ غیبت کرنے اور سننے میں مزا آتا ہے۔

۱۵ اگر کوئی ہمیں ہماری غلطی پر ٹوکے تو ہمیں غصہ آجاتا ہے۔

۱۶ اپنے اہل وعیال اور خاندان کی دینی تعلیم وتربیت کے لئے کوئی عملی قدم نہیں اٹھایا ہے۔

۱۷ اپنے کئی رشتہ داروں کے لئے دل میں کینہ محسوس ہوتا ہے۔

۱۸ روزانہ ا یا ۲ بار یا زائد جھوٹ منہ سے نکل ہی جاتا ہے۔

۱۹ روزانہ ۲۔۱۳ افراد یا زائد کی غیبت یا مذاق اڑا ہی لیتے ہیں۔

۲۰ دینی کتابوں خصوصاً اخلاقیات کو درست کرنے والی کتابوں کے مطالعہ کی نوبت کبھی کبھار ہی آتی ہے۔

۲۱ کبھی کبھار دوسروں کی چیز بغیر اس کی اجازت یا رضامندی کے استعمال کر لیتے ہیں۔

۲۲ کسی دنیاوی بات پر مومن یا مومنہ سے بات چیت بند کر دی ہے۔

۲۳ قدرت رکھنے کے باوجود بعض اوقات مومن کی حاجت روائی سے رہ جاتے ہیں۔

۲۴ لوگوں کے عیب معلوم کرنے میں تجسس سے کام لیتے ہیں۔

۲۵ لوگوں کو بُرے القاب یا نام بگاڑ کر پکارنے میں لطف محسوس ہوتا ہے۔

۲۶ ہماری کسی بات سے کسی کو کوئی تکلیف پہنچ جائے، اس کی زیادہ پرواہ نہیں ہوتی۔

۲۷ دین کی ترویج وتبلیغ کا کام کرنے والے اداروں سے عموماً تعاون نہیں کرتے۔

۲۸ ہماری شان میں کسی سے کوئی قصور ہو جائے تو آسانی سے معاف نہیں کرتے۔

۲۹ مومن یا مومنہ کی کسی خفیہ بات یا راز کو دوسروں سے راز داری کی ضمانت لے کر بتا دیتے ہیں۔

۳۰ جھوٹی قسم کھانے کا کوئی موقع آجائے تو دریغ نہیں کرتے۔

۳۱ رشتہ داروں اور دوستوں سے معمولی باتوں پر جھگڑا ہو جاتا ہے۔

۳۲ بازاروں میں غیر ضروری آمد ورفت اور گھومنے پھرنے میں بہت مزا آتا ہے۔

۳۳ گناہوں کے متعلق سوچنا اور لذت لینے میں مزا آتا ہے۔

۳۴ یہ سوچ کر بھی اکثر گناہ کر جاتے ہیں کہ اللہ بڑا مہربان ہے، بخش دے گا۔

۳۵ دعا قبول نہ ہو یا کوئی پریشانی آجائے تو خدا سے شکایت کرتے ہیں۔

۳۶ مالدار وصاحب حیثیت لوگوں سے تواضع وانکساری اور عزت سے اور غرباء وکم حیثیت لوگوں سے سختی یا عام طریقے سے ملتے ہیں۔

۳۷ اپنی ذاتی شہرت کے اسباب تلاش کرتے ہیں۔

۳۸ اپنے ساتھ بہتر امتیازی سلوک کی خواہش رہتی ہے۔

(جاری ہے)

# عارفی پرفیومز پر عطریات/باڈی سپریز/عطر سپرے/رول آن عطر کی سستی اور اعلیٰ کوالٹی ورائٹی دستیاب ہے

## پین پرفیومز کی سستی ورائٹی 8ml پیکنگ میں قیمت صرف 290 روپے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| امیر العود | انفساک عود | ایکوا 121 | اصیل العرب | بلیک عود | بلیک xxs |
| فدایتنگ | سوزان | جدور MI | جزیرات العود | خلطاح شرقیہ | مربت مین |
| ملینیر | عودالشرقیہ | پریسٹیج | رائل مسک | شغف فیمی | شغف ہومی |

## رول آن کی سستی ورائٹی 6ml پیکنگ میں قیمت صرف 330 روپے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امیر العود | ایکوا 121 | اصیل العرب | بلیک عود | بلیک xxs | چانس | کرش | ڈی براؤن |
| ڈیریٹی مرہس | ای کولیکشن | فارنہائٹ | گولڈن سینڈ | لولیس | جدور | کلمات | مربت مین |
| لینیر | مخلط بدر الذہبی | مخلط فارس | مسک الطہارہ | مسکی روز | عودعلینہ | صفا | شے کنموڈی |
| سلور | شوگر بیبی | سلطان | سوزان | وائٹ عود | ووڈی عود | راکان | ٹام تسکان لیدر |
| ٹام عود | بلیک آرچڈ | 121vp | اینٹس کریڈ | برہان | بشرا | جمیلہ | فل |
| مفضل | تاج سن سیٹ | سن سوئل | ریڈ روز | عربیین عود | عود کشمیر | النجور | روز |

## رول آن کی سستی ورائٹی 8ml پیکنگ میں قیمت صرف 140 روپے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| النجور | الحجر | الشیخہ | المقام العلی | مزیان | العریج الشوق | الورد | الف زہرہ |
| فل | مسک اسود | وردصندل | وائٹ صندل | وائٹ مسک | سلور ماؤنٹین | سلطان | مسک المیدان |
| دعوہ | پیراڈائیس | مرجان | الامیرہ | فواکہ | | | |

## 250ml باڈی سپرے کی زبردست ورائٹی قیمت: 740 روپے میں

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مسٹ الحبک | مسٹ العنبر | مسٹ انفاسک | مسٹ بنفساجی | مسٹ بلو | مسٹ فدایتنگ | مسٹ فریش بیریز | مسٹ عودالشرقیہ |
| مسٹ پیچ | مسٹ رسپری | مسٹ روایہ | مسٹ رائل مسک | مسٹ شغف فیمی | مسٹ شغف ہومی | مسٹ سٹرابیری | مسٹ طرف |

## 25 گرام اعلیٰ کوالٹی عطریات مختلف خوشبوؤں میں

| نام | قیمت | نام | قیمت | نام | قیمت | نام | قیمت | نام | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ایکوا 121 | 1365 | بلیک xxs | 960 | چانس | 1180 | کرش | 1135 | ڈی براؤن | 1020 |
| ڈیریٹی مرہس | 1000 | ای کولیکشن | 890 | فارنہائٹ | 1185 | گولڈن سینڈ | 890 | ہوگو | 1065 |
| جدور | 1250 | کلمات | 835 | مربت مین | 1425 | ملینیر | 1020 | مخلط بدرالزہبی | 1425 |
| مخلط فارس | 1020 | مخلط طہارہ | 1065 | عودالاسود | 1250 | شوگر بیبی | 1020 | سوزان | 1065 |

## 100ml عطر سپرے کی لاجواب ورائٹی

| نام | قیمت | نام | قیمت | نام | قیمت | نام | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امواج دبئی | 1800 | عربیین عود | 1800 | دارالحئی | 1360 | دھن عوداابیض | 1360 |
| دھن عوداسود | 1360 | لیالی دبئی | 1800 | مسک الامیرہ | 1360 | عودکلاکاس | 1360 |
| قائدالعرب | 1360 | ووڈی عود | 1360 | وردالشیخہ | 2550 | شیخ العود | 2550 |
| مسک الشیخہ | 2550 | احلام العرب | 1800 | شمس الامارات | 1800 | گولڈن ٹیئرز | 1800 |

**خریداری کیلئے لنک وزٹ کریں: aarfiperfumes.com 0309-7772276**

علمائے کرام اور مفتیانِ عظام کیلئے مفت خدمات goo.gl/xJ9AKu

عزیر احمد مفتاحی قاسمی

# اسمائے حسنیٰ سے معاشی اور ضروریات زندگی کے مسائل کا حل

## گھر میں تنگی اور مفلسی نہ ہونے کے لئے

الرزاق (روزی پہونچانے والا)

**خاصیت:** نماز فجر سے پہلے اور سورج طلوع ہونے کے بعد اپنے گھر کے چاروں کونوں میں دس دس بار پڑھے تو مفلسی اور تنگدستی نہ رہے گی، پڑھتے ہوئے منہ قبلے کی طرف رکھے اور دائیں کونے سے شروع کرے۔

## کبھی کسی کا محتاج نہ ہونے کے لئے

الباسط (فراخ کرنے والا)

**خاصیت:** جو کوئی سحر کے وقت ہاتھ اٹھائے دل میں دس بار پڑھے اور منہ پر ہاتھ پھیر لے تو کبھی کسی کا محتاج نہ ہوگا۔

## محتاج نہ ہو اور عزت والا ہو

العزیز (غالب وزبردست)

**خاصیت:** جو کوئی نماز فجر کے بعد اکتالیس بار اس اسم کو پڑھے، کسی کا محتاج نہ ہو اور خواری کے بعد عزت والا ہو۔

## مخلوق سے بے نیاز رہنے کے لئے

الوھاب (کثرت سے عطا کرنے والا)

**خاصیت:** چاشت کی نماز کے بعد آیت سجدہ پڑھ کر سجدہ کرے اور سجدے میں سات بار اس اسم کو پڑھے تو خلقت سے بے نیاز ہو جائے گا۔

## مخلوق میں توانگر، برگزیدہ اور بے احتیاج رہنے کیلئے

الرافع (بلند کرنے والا)

**خاصیت:** چودھویں چاند کی آدھی رات میں ہر مہینہ سو بار الرافع کہے تو اللہ تعالی مخلوق سے توانگر، برگزیدہ اور بے احتیاج بنادے۔

## بے نیاز اور مستغنی ہونے کے لئے

الصمد (بے نیاز)

**خاصیت:** وضو کی حالت میں پڑھے تو بے نیاز اور مستغنی ہو جائے۔

## مشکل کام آسان ہونے کے لئے

القادر (قدرت والا)

**خاصیت:** اگر کوئی مشکل کام پیش آئے، اکتالیس بار اس نام کو پڑھے وہ کام آسان ہو جائے گا۔

## غم یا مہم کی کفایت کے لئے

البدیع (بے مثال پیدا کرنے والا)

**خاصیت:** کوئی غم یا مہم پیش آجائے، تو ستر بار ایک روایت میں ہزار بار یابدیع السموات والارض کہے، وہ مہم کفایت کو پہونچے۔

## مطلوبہ چیز خواب میں معلوم ہونے کے لئے

البدیع (بے مثال پیدا کرنے والا)

**خاصیت:** وضو کی حالت میں یا بدیع السموات والارض اس قدر پڑھے کہ سو جائے، جو مطلوبہ چیز ہے خواب میں معلوم ہو جائے۔

## دکھ، رنج، بیماری اور دشمن کو دفع کرنے کے لئے

الباقی (ہمیشہ رہنے والا)

**خاصیت:** دکھ، رنج، بیماری اور دشمن کو دفع کرنے کے لئے اس کی کثرت کریں۔

## رنج اور تکلیف نہ پہونچنے کے لئے

الوارث (باقی رہنے والا، مالک)

خاصیت: روزانہ طلوع آفتاب کے وقت اس نام کو سو بار پڑھے تو کوئی رنج وسختی نہ پہونچے، وفات کے بعد اللہ تعالی مغفرت فرمائے۔

# معذرت نامہ

## ادارہ

محترم قارئین کرام!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

ہمارے ایک قاری نے دشمن نمبر میں شائع ہونے والے ایک عمل کی طرف توجہ دلائی جس میں سورۂ فاتحہ کو الٹا لکھنے کا لکھا گیا ہے۔ کچھ احباب نے اس عمل کو توہین قرآن اور کچھ نے کفر تک کہا۔ ہم ان کے مشکور ہیں کہ انہوں نے اس غلطی پر ہمیں توجہ دلائی۔ اسی سلسلے میں چند گذارشات پیش خدمت ہیں:

۱ کوئی عام مسلمان بھی توہین قرآن کرنا تو درکنار، اس کا سوچ بھی نہیں سکتا، تو بھلا ہم ایسا کیسے کر سکتے ہیں؟

۲ ہمارا رسالہ چونکہ عام رسالہ نہیں ہے بلکہ ایک کثیر الاشاعت ماہنامہ ہے۔ تمام مسالک کے علماء کرام، مفتیان کرام، مساجد کے ائمہ کرام کے علاوہ عوام الناس کا پسندیدہ اور محبوب رسالہ ہے۔ اسی وجہ سے کثیر تعداد میں روحانی کالم نگار، مضمون نویس احباب کا شوق ہوتا ہے کہ ہم بھی اس غیر متعصب اور روحانی علوم کی اشاعت میں اول دستے کا کردار ادا کرنے والے رسالہ میں مضمون اور کالم بھیجیں۔ بلکہ وہ بھیجتے بھی ہیں اور ہم تقریباً ہر کسی کا مضمون بھی شائع کرتے رہتے ہیں۔

۳ ہر بار یہی کوشش کی جاتی ہے کہ آنے والے تمام مضامین کو چھاپنے سے پہلے ان کی پروف ریڈنگ کر لی جائے تا کہ اگر کوئی بات خلافِ شرع یا قابلِ اعتراض ہو تو اس کو محذوف کیا جائے، لیکن بحیثیت انسان کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ جلدی میں سہواً پروف ریڈنگ کی غلطیاں رہ جاتی ہیں اور رسالہ چھپنے چلا جاتا ہے اور کوئی ایسی چیز شائع ہو جاتی ہے جو کہ نہیں ہونی چاہیے تھی۔

۴ کچھ حضرات نے مزید یہ کہا کہ یہ کفر ہے اور اس کو چھاپنا بھی کفر ہے۔ ان سے عرض ہے کہ رسالے کے شروع میں یہ جملہ تحریر ہے کہ ''ادارے کا کسی مضمون نگار کی رائے سے متفق ہونا ضروری نہیں۔'' اس کا مطلب واضح ہے۔ البتہ شائع کرنا ہماری غلطی تھی، جس کی آئندہ مکمل احتیاط کی جائے گی۔

جہاں تک کفر کے اطلاق کا سوال ہے تو اس کا جواب جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور اور جامعہ دارالعلوم کراچی کے دارالافتاء سے فون پر لیا گیا، جس کا مشترکہ جواب ملاحظہ فرمائیں:

''کفر کا اطلاق مضمون کو چھاپنے والے پر نہیں ہوگا کیونکہ انہوں نے صراحتاً رسالے کے آغاز میں اپنا موقف پیش کیا ہوا ہے۔ کفر کا اگر اطلاق ہوگا تو اس عمل کو عمداً کرنے والے پر ہوگا۔ البتہ اس کی تردید شائع کر دینی چاہیے اور اس طرح کے اعمال چھاپنے سے پرہیز کرنا چاہیے۔''

یہ عمل یا اس طرح کے اعمال کرنے کے بارے میں کفر کا اطلاق کب ہوتا ہے، اس بارے میں جو احباب جاننا چاہیں، وہ اپنے قریب کسی دارالافتاء سے رجوع کریں۔ عوام کے لیے صرف اتنا ہی کافی ہے کہ وہ ایسے اعمال سے دور رہیں۔

۵ بھول اور غلطی پر متنبہ کرنے والے دشمن نہیں بلکہ دوست ہوتے ہیں۔ بغض وعناد اور حسد وکینہ میں جلنے والے نہیں ہوتے بلکہ سچے خیر خواہ، محبت وپیار کرنے والے اور سچی خیر خواہی کا جذبہ رکھنے والے ہوتے ہیں۔ اس لئے ہم اس غلطی پر مطلع کرنے والوں کا شکریہ ادا کرتے ہیں اور امید رکھتے ہیں کہ آئندہ بھی وہ ہمیں متوجہ کرتے رہیں گے۔

۶ ہم اس پر ہی نہیں بلکہ اپنے آج تک کے شائع ہونے والے تمام رسالوں میں اگر کوئی ایسی غلطی، کمپوزنگ کی غلطی، مضمون نگاروں کے مضامین میں آنے والی اُن کی غلطی پر اپنے تمام قارئین سے معذرت چاہتے ہیں۔

آخر میں ہم ایک بار پھر اس غلطی پر متنبہ کرنے والے کا تہہ دل سے شکریہ ادا کرتے ہیں۔

جزاکم اللہ احسن الجزاء فی الدارین

نئی کتاب

# اعمال وخواص برہتیہ نوری

(فوٹو کاپی (اعلیٰ پیپر))

مصنف فیصل حمید نقشبندی — صفحات: 49

قیمت: 1800 روپے — خاص اجازت کے ساتھ قیمت: 3000 روپے

● دُعائے برہتیہ ● ایک مختصر نسخہ اسماء برہتیہ ● طریقہ زکوۃ ● طریقہ زکوۃ کبیر ● اعداد قمری اسماء برہتی ● لوح اسماء برہتی ● نقش برھتی چال آتشی ● نقش برھتی چال بادی ● نقش برھتی چال آبی ● نقش برھتی چال خاکی ● خواص دُعائے برہتیہ ● جنات کو بھگانا ● مُحبت وتسخیر ● استخارہ برھتیہ ● تسخیر خلائق ● جدائی وتفریق ● زبان بندی ● مُحبت وجلب ● کشش ومحبّت ● مسحور وسحر زدہ ● تسخیر ومحبت ● محبت شدید ● سات دن مطلوب حاضر ● موم بتی والا عمل ● محبت زوجین ● محبوب کی نیند باندھنا ● شادی کے انکار کو اقرار میں بدلنا ● مطلوب یا عدو پر جن لگانا ● جنات کو جلانا بھگانا ● ارسال ہاتف مجرب ● حُب وتسخیر مجرب ● نقش مُحبت برھتیہ ● ہر کام کے واسطے ● عمل وشوشہ ● شادی ومنگنی ٹوٹنے بچانے کیلیے ● اسماء برھتی کے عربی معنی ● لاعلاج بیماریوں کا علاج ● اسماء برھتی کو پڑھنے کا آسان طریقہ

0332-4487877, 042-35410586 — مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ — +maktabatulaarif

نئی کتاب

# اعمال ہند بنگالی وبابل

(فوٹو کاپی (اعلیٰ پیپر))

مصنف فیصل حمید نقشبندی — صفحات: 70

قیمت: 1200 روپے — خاص اجازت کے ساتھ قیمت: 3000 روپے

اس کتاب میں مجرب المجرب نوری عملیات، سریانی وعبری طلسمات، ہندی وبنگالی منتر جنتر ودھاگے اور سفلی عملیات کا ایک ایسا صدری واسراری خزانہ ہے جو کسی کتاب میں آپ کو نہ ملے گا۔

● نقش حب سیمری ● مال ودولت کا حصول ● تسخیر ان کی دیوی ● بھوت پریت کو جلانا ● عورت قدموں میں ● عمل محبت بالوں والا ● ڈھائیہ بنگالی ● ڈھائیہ خطری رام ● ڈھائیہ حب نوری ● تین دن میں مطلوب حاضری (سفلی عمل) ● تباہی دشمن ● دشمن فنا وتباہ ● بندش کھولنا ● برائے مفرور گریختہ ● حصار حفاظت جان ● مکھن کھولنا ● حب سفلی شیطانی ● مایا منتر ● سندری منتر ● دشمن زیر کرنا ● مسان دور کرنے کا منتر ● پیشاچنی ڈاکنی دور کرنا ● کشف القبور ● جادو ٹونہ واپس کرنا ● تسخیر مطلوب ● حاضرات عجیب ● حب المجرب ● طلاق کرنا ● کنکر حب ● جن بھوت آسیب سے نجات ● قوت مردی بستہ کرنا ● حاضری مطلوب وتسخیر ● شادی کیلیے رضامند کرنا ● عملیات میں کامیابی ● تسخیر ہمزاد سفلی ● تسخیر ومحبت مطلوب ● تباہی دشمن ● وشی بھوت قابو کرنا (عمل تسخیر) ● تسخیر مطلوب (ایک چٹکلہ مجرب) ● حب بنگالی مجرب ● تباہی دشمن ● استخارہ مجرب بنگالی ● ڈنکا مولا علیؓ سرکار ● ڈھائیہ سفلی ● بنگالی عمل حب ● جلب محبت ● عزیمت حب ● محبت مجرب سفلی ● جلب سفلی

0332-4487877, 042-35410586 — مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ — +maktabatulaarif

نئی کتاب

# اعمال شادی ونکاح

(فوٹو کاپی (اعلیٰ پیپر))

مصنف فیصل حمید نقشبندی — صفحات: 54

قیمت: 1500 روپے — خاص اجازت کے ساتھ قیمت: 2500 روپے

● شادی کا مجرب عمل ● شادی کا عمل ● شادی کے لیے "یا فتاح" کا عمل ● خواہش نکاح ● جلد نکاح ● عمل نکاح حروف مقطعات ● جس کا پیغام نہ آتا ہو ● عمل "یا لطیف" ● نقش نکاح ● اگر نکاح نہ ہوتا ہو ● حصول نیک شوہر ● خوش بختی دختران ● جلدی اور اچھی جگہ شادی ● لڑکی کی شادی نہ ہونا ● خواہش نیک بیوی ● عمل مجربہ برائے نکاح ● دفع بندش نکاح ● کثرت پیغام نکاح ● نسبت طے ہو ● نقش شادی ونکاح ● نقش برائے شادی ● بڑی عمر کی لڑکی کیلیے عمل ● شادی کا نقش ● عمل نور برائے نکاح ● من پسند جگہ شادی ● عزیمت برائے شادی ● پسند کی شادی ● رضامندی رشتہ ● خاص جگہ سے رشتہ لینا ● رشتہ شادی کی بندش ختم ● حصولِ رشتہ ● پیغامِ نکاح ● منگنی وشادی ● طلاق یافتہ دوسری شادی ● استخارہ نکاح ● پسند کی شادی ● منظوری رشتہ ● مُحبت کی شادی ● شادی کیلیے (عورت) ● شادی کیلیے (مرد) ● منگنی میں کامیابی ● شادی کیلیے رضامند کرنا ● رشتوں کی بندش کھولنا ● شادی کا عمل ● متفرقات عمل شادی ونکاح ● اچھے رشتہ کا حصول ● اگر لڑکی کی شادی نہ ہوتی

0332-4487877, 042-35410586 — مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ — +maktabatulaarif

نئی کتاب

# تسخیرات مطلوب

(فوٹو کاپی (اعلیٰ پیپر))

مصنف محمد رمضان آفتاب — قیمت: 1200 روپے — صفحات: 160

● تسخیر برائے سرمہ ● تسخیر حب چمگادڑ ● نقش حزب البحر ● تسخیر کیلیے مجرب ● عقل بند شود ور طالب ● خون کبوتر سے تسخیر ● اسم ودود (600 مرتبہ) ● الم نشرح تسخیر (مجرب) ● اسم یا عزیز ● چیونٹیوں سے نجات کیلیے ● آفات سماویہ سے حفاظت ● برائے محبت شدید فوری ● بیوی تحت فراش نہ ہوتو ● تسخیر سندوفی پری ● منتر حب ● برتھ کنٹرول کیلیے ● برائے حب پیپل کے پتے پر ● حروف طلسم ● ہمہ قسم بندش کیلیے ● محبت کیلیے ● حب کا کالا جادو ● چراغ طلسمی حاضری والا ● حاضری ارواح ● بستم خواب خور ● دردزہ کیلیے دم ● بانجھ پن کیلیے مجرب ● مندرہ تصحیح کردہ ● تکسیر جفری (دیوالی رات) ● درد دندان کیلیے ● چودھویں کے چاند کا عمل برائے حب ● گل ہائے عشق ● سات روزہ عمل بسم اللہ (حب) ● اکسیر حب (7 دن کا عمل) ● حب کا زود اثر عمل ● مطلوب کی حاضری یقینی ● تکسیر عاشقان ● حاضرات کیلیے سورۂ نمل ● برائے امساک وحمل ● بے اولادوں کیلیے ● نسخہ حب ● دعا برائے اولاد ● بیضہ مرغ پر دعا ● دوران عمل رجعت سے محفوظ رہیں ● داد چنبل پر لکھیں ● (حب) بھنوؤں پر لیپ اور سامان کرنا ● یکسوئی کیلیے ● سرکش بیوی کے لئے ● درد شقیقہ کیلیے ● داڑھ کے درد واسطے ● ممسک ● نئے کپڑے پر دم کریں ● یادداشت کیلیے ● اصحاب کہف ● مشکل کشائی کیلیے ● اپنا مرض دشمن پر ڈالنا ● نیند کا نہ آنا وغیرہ

0332-4487877, 042-35410586 — مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ — +maktabatulaarif

darulamal.org/publications

# حضرت مولانا انظر شاہ کاشمیری نوراللہ مرقدہٗ کے عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## مشکل کو سلجھانا

اگر کوئی کسی مشکل کو سلجھانا چاہے تو بعد نماز عشاء ایک سو ستر (۱۷۰) مرتبہ ''یَافَتَّاحُ'' کو پڑھے، کشائش مہمات ہو جائے۔ لیکن جب پڑھنا شروع کرے، روزانہ پڑھا کرے۔

## بھوکا نہ رہے

اگر کوئی اس اسم کو اپنے نام کے اعداد کے موافق روزانہ چالیس دن تک پڑھے اور ہاتھوں پر دم کر کے اپنے چہرے پر مل دیا کرے تو کبھی بھوکا نہ رہے۔

## اللہ تعالیٰ سے سچی محبت

جو شخص روزانہ سات مرتبہ ''یَاجَلِیْلُ'' کا وظیفہ پڑھے، اسے اللہ تعالیٰ سے سچی محبت ہو جائے۔

## لڑکا لڑکی فرمانبردار ہو جائے

اور اگر کسی کا لڑکا نافرمان اور لڑکی غیر صالح ہو، روزانہ صبح کے وقت اپنے داہنے ہاتھ سے اس کی پیشانی پکڑ کر اور آسمان کی طرف اس کا چہرہ کر کے اکیس (۲۱) مرتبہ ''یَاشَھِیْدُ'' پڑھ کر روزانہ دم کرتا رہے اور جب تک حالات ٹھیک نہ ہوں، پڑھتا رہے۔

## اخلاقِ حمیدہ کا حصول

صبح کے وقت یا آدھی رات گزر جانے کے بعد سجدے میں جا کر ایک سو پندرہ (۱۱۵) مرتبہ ''یَاصَمَدُ'' پڑھے تو جھوٹ، غیبت، عیب جوئی کی بجائے سچائی دل میں سما جائے اور علم معرفت حاصل ہو۔

## دل کے برے خیالات دور ہوں

جو شخص اپنے دل کے برے خیالات دور کرنے کیلئے روزانہ ایک ہزار (۱۰۰۰) بار ''یَابَاطِنُ'' پڑھے، اسے اللہ تعالیٰ سے محبت ہو جائے اور اس کا دل نکھر جائے۔

## حصولِ استغناء

طبیعت میں استغناء پیدا کرنے کے لیے اور غیروں کی طرف سے توجہ ہٹانے کے لیے روزانہ ستر (۷۰) مرتبہ ''یَامُنْعِمُ'' پڑھے، مستغنی ہو جائے۔

## اسرار غیب کھل جائے، کشفِ قلوب و کشفِ قبور حاصل ہو

اسرار غیب کے کھولنے اور کشفِ قلوب و کشفِ قبور کے لیے روزانہ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ رات کو، جب بھی موقع ملے، ''یَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ'' روزانہ پڑھا کرے۔ دلی مراد پوری ہو۔

## کثیر الفوائد وظیفہ

اگر کوئی ''یَامُعْطِیُّ'' کو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھے، بلند مرتبہ ہو اور اتنی نعمتیں عطا ہوں کہ وہ پھر کسی سے سوال نہ کر سکے اور نہ کسی کا محتاج رہے۔ ہر کام میں حوصلہ اور ہمت بلند ہو، عہدے میں اضافہ ہو، رزق میں ترقی ہو۔ لیکن اس کا وظیفہ پڑھنے کا معمول بنا لے اور کم از کم ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھے۔

## کشتی کا سفر بخیریت ہو

اگر کوئی کشتی میں سوار ہو کر ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ ''یَانَافِعُ'' کو پڑھے تو صحیح عالم کشتی کا سفر اس کا پورا ہو جائے اور سلامتی کے ساتھ کنارہ پر پہنچ جائے۔

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

# جادو سے نجات کے مجرب اعمال

## جادو سے نجات کا غسل

جو شخص جادو میں مبتلا ہو۔اس کے دفعیہ کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔معوذتین یعنی سورۂ فلق اور سورۂ ناس ...... دونوں سورتیں پوری اور قرآن پاک کی وہ آیتیں جن میں جادو کا ذکر ہے، جو ذیل میں لکھی ہیں، ایک ایک کاغذ پر لکھیں اور بہتے ہوئے (دریا یا ندی کا) پانی ایک برتن میں لیں۔ اس میں یہ تعویذ ڈالیں۔جب حروف گھل جائیں تو تھوڑا سا پانی اس مریض کو پلائیں اور تھوڑے سے ہاتھ پاؤں دھلائیں اور بقیہ پانی سے غسل دیں۔مگر پانی زمین پر نہ گرے اور مستعملہ پانی زمین میں دفن کر دیں۔یہ عمل ہفتہ کے ہفتہ کرنا چاہیے۔اگر چند بار اس ترکیب سے کیا جائے گا تو ان شاء اللہ تعالیٰ جادو کا اثر بالکل جاتا رہے گا۔وہ آیتیں یہ ہیں:

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۱۸﴾ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ﴿۱۱۹﴾ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ﴿۱۲۰﴾ قَالُوْۤا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۲۱﴾ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿۱۲۲﴾ (الاعراف:۱۱۸-۱۲۲)

فَلَمَّاۤ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۸۱﴾ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۸۲﴾ (یونس:۸۱-۸۲)

اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى ﴿۶۹﴾ (طٰہٰ:۶۹)

## ستائیس یوم میں جادو سے نجات

درج ذیل دس نقوش زعفرانی روشنائی سے تحریر کریں۔نو (۹) نقوش مسحور کو اس طرح پلائیں کہ ایک نقش کا پانی لگاتار تین یوم پیتا رہے، دن میں روزانہ تین مرتبہ۔جس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ ایک بوتل عرق گلاب میں ایک نقش ڈال کر مسحور اس سے تین دن تک پیتا رہے۔پھر ہر تین دن کے بعد نیا نقش بوتل میں ڈال دیا کرے۔اس طرح ستائیس یوم تک مسلسل عرق پیتا رہے اور ایک نقش پہلے روز ہی سے گلے میں ڈالا جائے۔نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٢٥٩٤ | ٢٥٩٧ | ١ |
| ٢٥٩٦ | ٢ | ٧ | ٢٥٩٥ |
| ٣ | ٢٥٩٩ | ٢٥٩٢ | ٦ |
| ٢٥٩٣ | ٥ | ٤ | ٢٥٩٨ |

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَذَرَاَ وَبَرَاَ وَمِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَعْرُجُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ طَارِقٍ اِلَّا طَارِقًا يَطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ

## جادو کا اثر زائل کرنے کے لیے

قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى ﴿۶۸﴾ وَاَلْقِ مَا فِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى ﴿۶۹﴾ (طٰہٰ:۶۸-۶۹)

جس شخص کو جادو کی علامات محسوس ہوں یا شبہ ہو کہ اس پر جادو کیا گیا ہے تو ان آیات کو ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ کر پھونکا جائے، عمل کی مدت گیارہ (۱۱) روز ہے، ان شاء اللہ جادو کا اثر زائل ہوگا۔

# جنات سے نجات کے قرآنی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## جنات کا اثر دور کرنا

جس پر جنات کا اثر ہو، اس پر سورۂ مزمل درج ذیل طریقے پر پڑھ کر صبح وشام مسلسل دم کرتے رہیں۔ پوری سورت پڑھتے ہوئے ان الفاظ کا تین بارتکرار کریں۔ چند روز میں بفضلہ تعالیٰ شفاء ہوجائے گی۔

(۱) رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ۝۹

(۲) وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ؕ

(۳) وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝۲۰

## آسیب دور ہو

سورۂ صافات: اول سے ثاقب تک لکھ کر باندھنے سے آسیب دور ہو۔ یہ سب بزرگان سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ کے اعمال ہیں اور تیر بہدف ہیں۔ ان کا فیض نہیں جاتا۔

## جنات کے معمولی اثرات کا علاج

روزانہ سات سات مرتبہ اول وآخر درود شریف کے ساتھ سوۂ فاتحہ، آیت الکرسی، چاروں قل پڑھ کر پانی پر اور خود پر دم کریں۔ اگر شادی شدہ ہیں تو بیوی اور بچوں پر بھی دم کیا کریں اور اس معمول کو جاری رکھیں۔ ان شاءاللہ، جلد شفاء ہوگی۔

## آسیب کے اثر سے نجات کا تعویذ

ان آیتوں کو لکھ کر آسیب زدہ کے گلے میں ڈالے۔ ان شاءاللہ تعالیٰ، آسیب کا اثر جاتا رہے گا۔ وہ آیتیں یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝۲۱ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝۲۲ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝۲۳ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝۲۴ (الحشر: ۲۱-۲۴)

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۝۱ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ؕ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۝۲ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۝۳ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۝۴ (الجن: ۱-۴)

## گنڈا برائے آسیب زدہ

حضرت مولانا سید زوار حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ گیارہ تار نیلا یا سیاہ سوت کچا ڈیڑھ گز لمبا لے کر اکتالیس بار آیت ذیل پڑھیں اور ہر دفعہ گرہ لگا کر اس کے اندر دم کر کے بند کردیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۝۱۵ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۝۱۶ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝۱۷

(الطارق: ۱۵-۱۷)

## تین دم سے جنات کے اثرات سے نجات

والصّٰفّٰت صفا ...... ثاقب (صافات: ۱-۱۰)

سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس طرح تین مرتبہ کریں۔ اگر مریض کے اندر حاضری کا شبہ ہو تو پہلے دائیں کان میں دم کریں۔ پھر بائیں کان میں دم کریں۔

**نوٹ:** دم کرنے والا اپنا حصار ضرور کرے۔

# سات سلام چہل کاف سے فیض یافتہ افراد کے واقعات

مولانا سلیم اللہ ظفر (ناظم روحانی درس گاہ)

## اللہ کا شکر میرا تبادلہ رک گیا

میرے پاس ایک ینگ مین سرکاری آفیسر تشریف لائے۔ بہت ہی خوش مزاج، خوش طبیعت تھے۔ اللہ پاک ان کو ہمیشہ خوش رکھے۔ کہنے لگے کہ آپ سے کچھ ذاتی مسائل کے بارے میں مشورہ کرنا ہے۔ کچھ وقت مل جائے گا، میں نے ان کو بیٹھنے کا کہا اور دیگر ملاقات کے لیے آئے ہوئے احباب کے مسائل سن کر ان کو روحانی علاج گاہ سے علاج منگوانے اور علاج کرنے کے مشورے دینے کے بعد ان کی طرف متوجہ ہوا۔ تو کہنے لگے کہ میرا ایک مسئلہ ہے۔ اس کے حل کے لئے آپ کے پاس حاضر ہوا ہوں۔ میرا تبادلہ یہاں سے فلاں علاقے میں ہو رہا ہے۔ تبادلے کے آرڈر دفتر میں آ چکے ہیں۔ تبادلہ رکنے کے بظاہر کوئی اسباب اور چانسز نہیں ہیں۔ تبادلہ ہونا کنفرم ہے۔ میرا ایک مسئلہ ہے کہ میری 2 نوجوان بہنیں ہیں، بوڑھی والدہ ہیں، والد صاحب وفات پا چکے ہیں، میں اکیلا ہوں اور کوئی بھائی بھی نہیں ہے۔ میں یہ چاہتا ہوں کہ میرا تبادلہ رک جائے۔ میں نے ان کی مکمل پریشانی ان کے چہرے سے پڑھ لی تھی۔ اس لیے کہ بوڑھی والدہ، بیمار والدہ، گھر کے اکیلے سربراہ، والد صاحب کا سر پر نہ ہونا، دوسرے بھائی کا نہ ہونا، کنواری جوان بہنوں کی ذمہ داری کا ہونا واقعی ایک ذمہ داری ہے۔ ان کی کارگزاری سن کر ان کو تسلی دی اور ان سے کوئی عمل کر سکنے کا پوچھا تو کہنے لگے کہ میں آپ کے روحانی میگزین خزینہ روحانیات کا مستقل قاری ہوں۔ اور آپ کے ادارے دارالعمل چشتیہ کی ویب سائٹ کا وزٹ بھی کر چکا ہوں، اگر میں سات سلام چہل کاف کا عمل لے کر پڑھنا شروع کر دوں تو کیا میرا مسئلہ حل ہو جائے گا۔ میرا تبادلہ رک جائے گا۔ تو میں نے ان سے کہا کہ میں بھی آپ کو اسی عمل کا مشورہ دیتا تو وہ کہنے لگے کہ ہمارے کئی ساتھی آپ کے ادارے سے اس عمل کی اجازت لے چکے ہیں اور ان کی الحمدللہ پریشانیاں ختم ہو گئی ہیں، میں تو آپ سے اس عمل کی اجازت کا مشورہ بھی لینے آیا تھا کہ میرے لیے اور میری اس پریشانی کے لئے سات سلام چہل کاف کا عمل کیسا رہے گا؟ تو میں نے ان سے کہا کہ آپ کے لئے بلکہ ہر ایک کے لیے دور حاضر میں ہر قسم کے معاشی، معاشرتی، ازدواجی اور ہر قسم کے روحانی مسائل کے لئے یہ عمل بہت ہی اچھا ہے۔ بہت ہی ضروری ہے اور بہت ہی اہم ہے۔ انہوں نے سات سلام چہل کاف کا عمل لیا تو اللہ پاک کے خاص فضل و کرم سے ان کا تبادلہ رک گیا۔

## میرے پلاٹ بکنا شروع ہو گئے

میرے پاس ایک صاحب تشریف لائے کہ جن کا تعلق پراپرٹی کی خرید و فروخت سے تھا۔ بہت ہی اچھے، صاحب اخلاق انسان ہیں، اپنے کاروبار کی بندش کا معاملہ لے کر آئے۔ اپنی مشکلات کا رونا روتے رہے۔ انہوں نے بتلایا کہ میں نے بہت سارے وظائف کیے ہیں۔ لیکن میرا مسئلہ حل نہیں ہوا۔ اسی سے میری روزی روٹی وابستہ ہے۔ بچے جوان ہیں۔ اخراجات میں اسکولوں کی فیسز ہیں۔ ماہانہ بلوں کی ادائیگی ہے۔ آئے گئے مہمانوں کے اخراجات ہیں۔ کہنے لگے کہ کوئی ایسا دم کریں یا تعویذ دیں کہ جس سے پیسہ آنا شروع ہو جائے۔ پلاٹوں کے گاہک آئیں۔ پلاٹ بکنا شروع ہو جائیں۔ تو میں نے ان سے عرض کیا کہ جناب میں آپ کو نہ ہی تعویذ دوں گا اور نہ ہی دم کروں گا بلکہ آپ کو ایک ایسا عمل لینے کا مشورہ دوں گا کہ جو واقعی بہت مجرب اور دو، چار لوگوں کا نہیں بلکہ سینکڑوں لوگوں کا آزمایا ہوا اور تجربہ شدہ عمل ہے۔ آپ وہ عمل شروع کریں، مجھے یقین ہے کہ ان شاء اللہ تعالیٰ آپ چند دن میں ہی مٹھائی لے کر آئیں گے۔ میرے مشورہ دینے پر انہوں نے سات سلام چہل کاف کا عمل لیا۔ اللہ پاک نے اس عمل کی برکت سے ان کی روزی روٹی کے معاملات کو آسان فرما دیا۔ ان کے کہنے کے مطابق کہ وہ عمل نہیں بلکہ جادو ہے۔ میں نے پہلے دن ہی جب عمل لے کر پڑھنا شروع کیا۔ تو دوران عمل ہی فون بجنا شروع ہو گیا۔ میرا فون ٹیبل پر پڑا تھا۔ اور میں مصلے پر بیٹھا تھا۔ میرا دل یہ کہہ رہا تھا کہ تیرا کام کھل گیا ہے۔ تیری پریشانیاں ختم ہو گئی ہیں۔ میری مشکلات آسان ہو گئی ہیں۔ میں جب پڑھائی ختم کر کے اٹھا تو میرے دل کی باتیں سچی نکلیں، واقعی ایسا ہی تھی اور ایسا ہی ہوا۔ اللہ پاک نے سات سلام چہل کاف کی برکت سے میری مشکل وقت میں مدد فرمائی۔ میرے پلاٹ بک گئے۔ میرے سب معاملات الحمدللہ بہتر ہو گئے۔

# روحانیات وتصوف

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## پاک دامن عورت کی فضیلت

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ کے مکتوبات میں لکھا ہے کہ ایک مرتبہ دہلی (انڈیا) میں سخت قحط پڑا، بارش نہیں ہو رہی تھی۔ سب عوام، علماء اور صلحاء بھی شہر سے باہر آ گئے۔ سب نے نماز استسقاء (جو بارش طلب کرنے کیلئے پڑھی جاتی ہے) پڑھی اور دعا مانگی۔ مگر پھر بھی بارش کے آثار ظاہر نہ ہوئے۔ اسی اثناء میں ایک نوجوان اپنی والدہ کو لے کر قریبی راستے سے گزر رہا تھا۔ اس نے لوگوں کو یوں اکٹھے دیکھا تو قریب آیا اور سواری سے اُتر کر پوچھا کہ یہ لوگ یہاں کیوں جمع ہیں؟ لوگوں نے کہا قحط سالی ہے۔ رحمت کی بارش مانگ رہے ہیں۔ سب معافی مانگ رہے ہیں۔ مگر بارش کے آثار ظاہر نہیں ہو رہے ہیں۔ وہ کہنے لگا بہت اچھا!

وہ نوجوان گیا اور اپنی والدہ کی چادر کا کونہ پکڑ کر اس نے چند الفاظ کہے۔ اس نوجوان کے وہ الفاظ کہنے ہی تھے کہ آسمان پر بادل چھا گئے اور خوب بارش برسنا شروع ہو گئی۔ اللہ اکبر اللہ اکبر۔

علماء وصلحاء اور دوسرے لوگ حیران ہوئے کہ اتنے لوگوں نے توبہ کی مگر رحمت کی بارش نہ برسی۔ اس نوجوان سے پوچھا کہ ”اے نوجوان! ہمیں بھی ذرا بتا کہ تیرے وہ کون سے الفاظ تھے جنہوں نے رحمت کو کھینچ لیا۔“ وہ کہنے لگا۔ ”میں اس ماں کا بیٹا ہوں جو پاک صاف زندگی گزار چکی ہے۔ میں نے جا کر اس کی چادر کا کونہ پکڑا اور کہا اے رب کریم! یہ میری وہ ماں ہے جس نے پاک دامنی کی زندگی گزاری ہے۔ آپ کو اس کی پاکدامنی کا واسطہ دیتا ہوں کہ آپ رحمت کی بارش برسا دیں۔ اللہ تعالیٰ نے فوراً رحمت کی بارش برسا دی۔“

## اسلامی تجارت کی برکت

قیصر احمد بی اے (کراچی)

تاریخ اسلام شاہد ہے کہ جب مسلمانوں کا عروج تھا اس وقت مسلمان شرکت ومضاربت سے کاروبار کرتے تھے۔ اور اس میں اتنی برکت تھی کہ آج کل اس کی نظیر ملنا محال ہے۔ بغداد سے ایک تاجر بہت سے جہاز لے کر تجارت کو چلا تو اس کے دوستوں اور قرابت داروں نے اپنا اپنا مال بھی اس کو دے دیا کہ اس کو بھی اپنی تجارت میں شامل کر لو اور جو نفع ہوگا وہ آدھا آدھا تقسیم کر لیا جائے گا۔ اس وقت ایک بڑھیا بھی کھڑی تھی جو اس تاجر کی قرابت دار تھی۔ تاجر نے ہنس کر کہا کہ اماں! تم بھی کچھ تجارت میں لگا دو۔ اس بڑھیا نے ایک روپیہ نکال کر دے دیا کہ میری طرف سے یہ لگا دینا۔

تاجر نے روپیہ جیب میں ڈال لیا۔ بارہ سال کے بعد واپس آیا اور سب لوگوں کا حساب کر دیا۔ بڑھیا بھی پہنچی تو تاجر نے اپنے منشی سے کہا: ”بڑی بی کو پانچ ہزار روپیہ دے دو۔“ بڑھیا نے کہا: ”یوں نہیں میں تو حساب سے لوں گی۔ حساب کر کے میرا نفع دو۔“ تاجر نے منشی سے کہا: ”ان کو اڑھائی لاکھ روپیہ دے دو۔“ بڑھیا خوش ہو کر چلی گئی۔ منشی نے کہا ”آپ نے بڑی بی کو بہت دے دیا۔ تاجر نے کہا میں نے اس کا روپیہ تجارت میں لگایا ہی نہیں تھا۔ اگر تجارت میں لگاتا تو حساب سے اس کا حق اس سے بھی زیادہ ہوتا۔“ کیا آج اس کی نظیر مل سکتی ہے کہ ایک روپیہ سے بارہ سال میں اڑھائی لاکھ روپے نفع ہو جائے۔ یہ اتباع شریعت اور سود سے بچنے کی برکت تھی۔

برائے جنوری ۲۰۲۱ سنہ

# روحانی علاج گاہ کی مفت روحانی خدمات

## ہر مقصد کے لیے خاص تعویذ

ہر جائز مقصد کے لیے حضور غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب تعویذ حاصل کریں اور اپنا مقصد حاصل کریں۔

## دیمک سے نجات حاصل کریں

اگر کسی کے گھر/ دفتر/ جگہ میں دوا کرنے کے باوجود دیمک بار بار ہوجاتی ہو تو دیمک سے نجات حاصل کرنے کے لیے خاص تعویذ حاصل کریں۔

## دکان کی ترقی کے لیے

دکان کی ترقی، مال زیادہ بکنے، زیادہ گاہک آنے اور فراخی کے لیے خاص تعویذ حاصل کریں۔

## جادو، جنات اور ہر قسم کے خطرات سے حفاظت کا تعویذ

ایک خاص تعویذ ہے جو ہر قسم کے جادو، جنات کے اثرات اور دیگر خطرات سے حفاظت کے لیے بہت مجرب ہے۔ خود پہنیں یا پاس رکھیں اور اپنے اہل وعیال کے لیے بھی منگوائیں۔ اس تعویذ کے ساتھ ایک وظیفہ بھی روزانہ پڑھنا ہوتا ہے۔

## پیدا ہونے والے بچے کی جادو، سایہ، جنات وغیرہ سے حفاظت

بچہ پیدا ہوتے ہی اس کے گلے میں ڈالنے کی خاص روحانی چیز جس سے سحر وجادو، تعویذ والی عورتوں، اٹھراء کی مریض عورتوں کے سایہ، جنات، چڑیل، ڈائن وغیرہ سے بچہ محفوظ رہے۔ ولادت سے قبل ادارے سے منگوائی جائے۔

## ولادت میں آسانی کا تعویذ

اگر عورت کو ولادت کے وقت مشکل پیش آئے تو اس تعویذ کو پانی میں گھول کر پلانے سے وہ مشکل آسان ہوجاتی ہے۔ قبل از وقت تعویذ منگوا کر پاس رکھیں۔

## کاروباری جگہ کی ہر آفت وبلا سے حفاظت

ایک خاص تعویذ جو کسی بھی کاروباری جگہ لگانے سے وہ جگہ ہر طرح کی آفت اور بلاؤں سے محفوظ ہوجاتی ہے۔

## ہلاکت جادوگر

اگر کسی کے پیچھے کوئی جادوگر پڑ گیا ہو اور کسی طرح بھی معاملہ حل نہ ہو رہا ہو۔ بہت زیادہ جانی ومالی نقصان دے چکا ہو اور اس کو ہلاک کرنے کا شرعی جواز (فتویٰ) موجود ہو تو اس عمل کو کرنے سے جادوگر سے ہمیشہ کے لیے جان چھوٹ جائے گی۔ وہ ہلاک ہوجائے گا اور اگر ہلاک نہ ہوا تو اس حال میں ہوجائے گا کہ جینے پر مرنے کو ترجیح دے گا۔

*.........*.........*.........*

**نوٹ** یہ تمام روحانی خدمات صرف جنوری ۲۰۲۱ء کے لیے ہی ہیں۔ رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کرکے دو مقاصد کا روحانی علاج منگوایا جاسکتا ہے۔ ایک فرد کے لیے ایک کوپن استعمال کریں۔ نامکمل کوپن ارسال کرنے والوں کو روحانی علاج بھیجنے سے معذرت۔ تعویذات کی تعداد محدود ہوتی ہے۔

شرائط کے لیے www.darulamal.org/ruhaniilajgah

ruhaniilajgah 0342-7772772 042-35410586

رُوحانی عِلاج گاہ دارُالعمل چشتیہ لاہور پاکستان

darulamal.org/ruhaniilajgah, ruhaniilajgah@gmail.com

0324-7772772 | ruhaniilajgah96

محمد عبدالرؤف بلوچ (کوئٹہ)

# تسخیر مؤکلات

## تسخیر مؤکل یقینی

یہ عمل بارہا کا مجرب المجرب اور مستند عمل ہے۔اس کی اسناد اولیاء اللہ اور عمومی لوگوں سے تسلسل کے ساتھ آئی ہے۔اس عمل کے لئے طہارت ظاہری وباطنی اور صوم وصیام وخلوت نشینی اور روحانی پرہیز لازمی قرار دی گئی ہے۔ روحانی پرہیز یہ ہے۔گوشت ہر قسم، حیواناتی گھی وتیل، انڈا، دودھ، دہی، کچا لہسن، پیاز، مولی، ہینگ، سرکہ، شہد۔ بوس وکنار وجماع وغیرہ۔اس پرہیز میں بہتر تو یہ ہے کہ سحر وافطار میں پانی اور کھجور پر ہی اکتفا کیا جائے۔خلوت نشینی، اکل حلال اور صدق مقال بھی بہت اہم ہے۔اس عمل کا آغاز نوچندی جمعرات سے ہوگا۔شب جمعہ کو بعد نماز عشاء روزانہ ایک تازہ چنبیلی یا گلاب کا پھول سامنے رکھ کر آیت مبارکہ مع تسمیہ ۱۲۱ (ایک سو اکیس) بار صرف اکیس دنوں تک پڑھیں۔عمل سے پہلے خوشبودار بخورات یا اگربتی کی لازمی دھونی دیں۔آیت مبارکہ کا موکل حاضر ہوکر اطاعت کا دم بھرے گا اور عاملین کی دینی ودنیاوی حاجات کے لئے یہ موکل تاحیات کفالت کرتا رہے گا۔ان شاء اللہ تعالیٰ۔موکل کے حاضر ہونے پر عہد وپیمان لے کر طریق حاضری پوچھ کر اس دن کا پھول موکل کو نہایت ادب واحترام سے تحفۃً پیش کردیں۔آیت مبارکہ یہ ہے: بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔ وَمَنۡ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجۡعَلۡ لَّہٗ مَخۡرَجًا ﴿۲﴾ وَّ یَرۡزُقۡہُ مِنۡ حَیۡثُ لَا یَحۡتَسِبُ ؕ وَمَنۡ یَّتَوَکَّلۡ عَلَی اللّٰہِ فَہُوَ حَسۡبُہٗ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمۡرِہٖ ؕ قَدۡ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیۡءٍ قَدۡرًا ﴿۳﴾ (الطلاق:۲-۳)

## تسخیر مؤکل یقینی: (خبر وتنبیہ بذریعہ آواز)

یہ عمل بھی بارہا کا مجرب المجرب اور مستند عمل ہے۔اس کی اسناد اولیاء اللہ اور عمومی لوگوں سے تسلسل کے ساتھ آئی ہے۔اگر کوئی شخص عروج ماہ میں شب جمعہ سے مندرجہ ذیل آیت کریمہ کو کسی مقام خلوت میں پرہیز روحانی کے ساتھ روزانہ بحالت وضو 5000 (پانچ ہزار) مرتبہ پڑھے اور اول آخر ۱۱-۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھتا رہے تو ہفتہ عشرہ ہی میں آواز آنا شروع ہوجائے گی اور دوسرے عشرے میں آواز کے ساتھ ساتھ بھینی اور میٹھی خوشبو بھی آنا شروع ہوجائے گی۔بہرحال عمل کو پچیس ایام تک مکمل کرنا از حد ضروری ہے۔آیت کریمہ یہ ہے: فَاَرۡسَلۡنَاۤ اِلَیۡہَا رُوۡحَنَا فَتَمَثَّلَ لَہَا بَشَرًا سَوِیًّا ﴿۱۷﴾ (مریم:۱۷)

بعد از ریاضت تنہائی میں جاکر اسی آیت کریمہ کو جب بھی (کسی خبر کے حصول کی نیت سے) پڑھیں گے۔تو اسی وقت کامل جواب ملے گا۔ان شاء اللہ تعالیٰ۔یاد رہے کہ اعمال تسخیرات وحاضری میں کامل اعتقاد ویقین ہونا از حد ضروری امر ہے۔

## سید عبدالکریم مؤکل سورہ کوثر کی یقینی تسخیر

اس عمل کو مجرب ہونے کی سند حاصل ہے۔یہ انتہائی مختصر سی ریاضت ہے۔اس عمل میں سورۂ کوثر کا موکل تین سے سات روز میں حاضر ہوکر دائمی اطاعت وفرمانبرداری کا دم بھرتا ہے۔اس عمل کی شرائط میں پرہیز روحانی، بوقت پڑھائی خوشبوئیات کا سلگانا، خلوت نشینی ضروری اور اہم امور ہیں۔جن کا بجالانا صاحب عمل کے لئے ضروری قرار دیا گیا ہے۔اس عمل کا طریقہ کار یہ ہے۔نوچندی جمعرات سے ہر نماز کے بعد ہزار (۱۰۰۰) بار سورۂ کوثر پڑھ کر یہ عزیمت تین بار پڑھیں: بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اللھم انی اسئلك بموجبات معرفتك وخزائن رحمتك وعزائم مغفرتك ان تسخرلی خادم ھذہ السورۃ الشریفۃ السید عبدالکریم الاما اجبت وسمعت واطعت شردیخ شردیخ مردیخ مردیخ بمن کلم موسی تکلیما علی جبل طور سینا، الوحا الوحا العجل العجل الساعۃ الساعۃ۔

ان شاء اللہ موکل تیسرے ہی دن آحاضر ہوگا۔اس کی آمد پر ہی عامل کو چاہیے کہ! طریقہ حاضری پوچھ کر اس کو دائمی طور پر اطاعت وفرمانبرداری کا حکم دے۔اور اس موکل سے دوبارہ حاضر ہونے کی نشانی لے اور بلانے کا طریقہ پوچھ لے تاکہ دوبارہ یہی ریاضت نہ کرنی پڑے۔بعد قول وقرار اس کو جانے کو کہا جائے۔

# تسخیرات کے خاص اعمال

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## حاضری مؤکل یَاغَیطِیغُورِشُ

پرہیز جلالی اور جمالی کریں اور نماز تہجد اور پنجگانہ نماز باجماعت سے پڑھیں اور دورانِ عمل چنبیلی یا گلاب کے پھولوں کے تین عدد ہار رکھیں۔ پھر بعد از نمازِ تہجد، نہا کر نئے کپڑے پہنیں اور اپنا حصار باندھ کر اس اسم کو چھ ہزار چھ سو (۶۶۰۰) مرتبہ چھ (۶) دن تک پڑھیں اور دورانِ عمل یکسوئی ہو اور دل میں درد بھی اور خوفِ خدا بھی۔ دورانِ عمل اگربتی ضرور جلائیں۔ ان شاء اللہ چھٹے روز اپنی دلی مراد پائیں گے۔ مؤکل سے مناسب معاہدہ طے فرمائیں اور اس عمل کی اجازت حضرت اقدس قیصر احمد بی اے صاحب مدظلہ سے لینا نہ بھولیں تا کہ شب و روز کی محنت ضائع نہ ہو جائے۔

یَاغَیطِیغُورِشُ چھ ہزار چھ سو (۶۶۰۰) مرتبہ چھ (۶) دن۔

## حاضرات برائے جنات (تین یوم)

چاند کی پہلی تاریخ یعنی عروج ماہ قمری کی پہلی تاریخ کو بعد نماز عشاء باوضو، باپرہیز، تنہا کسی کھلے میدان میں بیٹھ کر مندرجہ ذیل آیت کو ۱۵۰۰ بار پڑھیں۔ تین جن حاضر ہوں گے۔ اگر پہلی شب نہ آئیں تو دوسری شب زیادہ سے زیادہ پانچویں شب لازمی آئیں گے۔ اور آپ کا ہر جائز و شرعی کام کر کے چلے جائیں گے۔

آیت مبارکہ یہ ہے: اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ (سورۂ یٰسین ۸۲)

نوٹ: اس عمل کی اجازت لینا لازمی ہے ورنہ عمل کارگر نہ ہوگا۔ عمل کے اسرار و رموز و کامیابی حاصل کرنے کیلئے اجازت لینا لازمی ہے ورنہ آپ کی محنت اکارت جائے گی۔

## تسخیر حُور پری

**عبارت عمل:** عَزَّمتُ وَاَقسَمتُ عَلیکُم یَاحُورُ پَری اُحضُرِ بِحَقِّ یَامُسَخِّرُ وسَخِّرلِی۔

**طریقہ عمل:** کسی بھی اسلامی مہینے کی آخری تاریخوں میں یہ عمل پڑھتے ہیں یعنی جب کوئی بھی اسلامی مہینہ ختم ہونے والا ہو تو اس کی بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو بعد از نماز عشاء یہ عبارت عمل کو تین سو تیرہ (۳۱۳) دفعہ ان تین دن میں پڑھتے ہیں اور پرہیز جمالی اور شرعی پرہیز لازماً کیا جاتا ہے۔ دوران عمل حُور پری کے تصور میں گم سم ہو کر عمل کو پڑھیں۔ دوران عمل اگربتی جلائیں اور وقت ایک رکھیں یعنی جس وقت پہلے دن عمل کو شروع کیا ہے، دوسرے دن بھی وہی وقت ہونا چاہیے۔ وقت میں تبدیلی نہ کریں اور جگہ بھی ایک رکھیں۔ اگر ان تین دنوں میں حاضر ہو جائے تو بہت اچھا ہے ورنہ آپ پھر جب نیا چاند چڑھے تو اس کی پہلی جمعرات کو یہی عمل کو اکیس سو (۲۱۰۰) دفعہ پڑھیں۔ ضرور بہ ضرور حاضر ہوگی۔ اگر آپ کی روحانیت کمزور ہے اور آپ مبتدی ہیں تو پھر دو دن اور پڑھیں یعنی اگر اکیس سو (۲۱۰۰) دفعہ جمعرات کی رات کو پڑھا اور حاضر نہ ہوئی تو پھر دو دن اور پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عزوجل، ہر صورت حاضر ہو کر ہر کام کرے گی۔ اس سے حاضری کا طریقہ ضرور بہ ضرور معلوم کریں اور عمل کو با حصار پڑھیں۔

## اہم معلومات اور تفصیل عمل

۱۔ یہ عمل کسی بھی اسلامی مہینے کے آخری دنوں یعنی بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو پڑھا جاتا ہے اور پھر جب نیا چاند چڑھتا ہے تو پھر اس کی پہلی جمعرات کو ۲۱۰۰ دفعہ پڑھتے ہیں۔

۲۔ اگر پہلی جمعرات کی رات کو ۲۱۰۰ دفعہ پڑھا اور حاضر نہ ہوئی تو پھر اور دو دن پڑھیں، ضرور بہ ضرور حاضر ہوگی۔

۳۔ ''حُور پری'' کے تصور میں گم ہو کر عمل پڑھیں اور اس تصور میں عمل پڑھیں کہ وہ میرے سامنے کھڑی ہے اور مجھ سے باتیں کر رہی ہے۔

۴۔ دوران عمل نماز کی پابندی رکھیں اور اللہ سے کامیابی کی دعا مانگتے رہیں۔

۵۔ عمل کے آخری دنوں میں پڑھنے کے بعد جو دن نئے چاند تک کے نکلنے کے دوران آتے ہیں اس میں بعد از نماز عشاء اول آخر ۶۔۶ بار درود شریف پڑھ کر ۶۶ دفعہ پڑھتے رہیں لیکن حصار صرف بدنی کریں یعنی سورۂ فلق اور سورۂ ناس کو اور آیت الکرسی کو پڑھ کر اپنے بدن پر دم کر لیں۔

اجازت لینا لازمی ہے۔

# بچوں کے امراض کا روحانی علاج

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## ام الصبیان.....مسان

فجر کی سنت اور فرضوں کے درمیان اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ مع وصل بسم اللہ شریف یعنی بسم اللہ الرحمن الرحیم اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ① الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ② مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ③ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ④ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ⑤ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ⑦ پڑھ کر مٹھائی یا پانی پر دم کرکے مسان کے مریض کو کھلایا جائے۔ اور اسی کا کالا دھاگہ بنا کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ ان شاءاللہ ساٹھ یوم کے اندر مسلسل عمل سے مریض صحت یاب ہوجائے گا۔

## بچہ کے دانت آسانی سے نکلیں

یہ آیتیں لکھ کر پلانے سے دانت آسانی سے نکلیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ قٓ ۚ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ ① بَلْ عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا شَيْءٌ عَجِيْبٌ ② ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا ۚ ذٰلِكَ رَجْعٌۢ بَعِيْدٌ ③ قَدْ عَلِمْنَا مَا تَنْقُصُ الْاَرْضُ مِنْهُمْ ۚ وَعِنْدَنَا كِتٰبٌ حَفِيْظٌ ④ بَلْ كَذَّبُوْا بِالْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ فَهُمْ فِيْٓ اَمْرٍ مَّرِيْجٍ ⑤ اَفَلَمْ يَنْظُرُوْٓا اِلَى السَّمَآءِ فَوْقَهُمْ كَيْفَ بَنَيْنٰهَا وَزَيَّنّٰهَا وَمَا لَهَا مِنْ فُرُوْجٍ ⑥ وَالْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَاَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ وَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ زَوْجٍۢ بَهِيْجٍ ⑦ تَبْصِرَةً وَّذِكْرٰى لِكُلِّ عَبْدٍ مُّنِيْبٍ ⑧ وَنَزَّلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً مُّبٰرَكًا فَاَنْۢبَتْنَا بِهٖ جَنّٰتٍ وَّحَبَّ الْحَصِيْدِ ⑨ وَالنَّخْلَ بٰسِقٰتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيْدٌ ⑩ رِّزْقًا لِّلْعِبَادِ ۙ وَاَحْيَيْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا ۭ كَذٰلِكَ الْخُرُوْجُ ⑪ (ق:۱-۱۱)

## بچہ چل نہ سکے

اسم حق تعالیٰ ''المتین'' ہرن کی جھلی پر لکھیں اور خوشبو کا بخور دے کر بچہ کے گلے میں ڈالیں، جس کی ٹانگوں میں نقص ہو۔ ان شاءاللہ اس کو قوتِ رفتار حاصل ہوگی۔

## عمل ڈبہ

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ دو قسم کی بیماری ہوتی ہے ایک کو ام الصبیاں کہتے ہیں، اسی کو مسان کہتے ہیں۔ دوسرا ایسا کہ اس کو اور ملکوں میں ڈبہ کہتے ہیں اور سوکھا بھی کہتے ہیں۔ اس کے واسطے سنگریزے نمک کے لے لے اور ہر ایک پر تین بار قل اعوذ برب الناس پڑھتا جاوے اور شکم پر پھیرتا جاوے۔ اوپر سے نیچے کو۔ بعد تمام سہ بار کے عرضاً قطع کرے۔ اسی طرح پڑھ کر چاہ میں ڈال دے۔

## سوکڑے کا علاج

سورۂ قریش کو بکری کے دودھ پر اکتالیس (۴۱) بار پڑھ کر دم کرکے سوکڑے کے مرض میں مبتلا بچوں کو پلانا بہت ہی فائدہ مند ہے۔

## بچوں کے دانت نکلتے بیماریوں کا علاج

سورۂ ق (مکمل) لکھ کر بارش کے پانی سے دھوئے۔ یہ پانی بچہ کے دانتوں پر ہر روز ملے۔ ان شاءاللہ، تکلیف کے بغیر، آسانی کے ساتھ دانت نکل آئیں گے۔

## بچہ کے رونے کیلئے

جو بچہ بہت روتا ہو اور نیند نہ کرتا ہو تو یہ آیت لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔

آیات یہ ہے: شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًۢا بِالْقِسْطِ ۭ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ⑱ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ ۣ وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًۢا بَيْنَهُمْ ۭ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ⑲ (ال عمران:۱۸-۱۹)

# زوجین میں محبت پیدا کرنے کے روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## میاں بیوی میں اتفاق

اگر میاں بیوی میں جھگڑا رہتا ہو تو باوضو سورہ روم کو لکھ کر شیشی میں بند کر کے مظلوم (شوہر/ بیوی) اپنے پاس رکھے تو ظالم (شوہر/ بیوی) ظلم و زیادتی سے باز رہے اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دونوں میں اتفاق قائم ہو جائے گا۔

## میاں کی محبت یا بیوی کی محبت کا مجرب وظیفہ

''قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا (یوسف: ۳۰)'' اور ''یَاوَدُوْدُ'' کو مغرب کی نماز کے بعد تین سو (۳۰۰) مرتبہ پڑھ کر گڑ پر دم کر کے جس کی محبت (شوہر کی محبت مطلوب ہو یا بیوی کی) مطلوب ہو، اس کو کھلایا جائے۔ ان شاء اللہ مطلوب اس کو کھاتے ہی بے قرار ہو جائے گا۔

## خاوند بیوی کی محبت کے لیے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مُّعَطِّرِ الزَّوْجِ وَاٰلِهِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ صَلٰوةً تُعَطِّرُنَا بِهَا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

خاوند یا بیوی کی محبت حاصل کرنے کے لیے صبح و شام ایک سو (۱۰۰) مرتبہ اس درود پاک کو پڑھ کر کھانے پر دم کر کے جس کی محبت حاصل کرنا ہو یعنی خاوند یا بیوی، اس کو کھلائیں۔ ان شاء اللہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## زوجین میں محبت

میاں بیوی کی محبت اگر مطلوب ہو تو ہرن کی جھلی پر مشک و زعفران اور گلاب سے درج ذیل آیت لکھے اور طالب اپنے پاس رکھے، ان شاء اللہ العزیز مطلوب راضی ہو جائے گا۔

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ۭ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ (الممتحنۃ:۷)

و صلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقه سیدنا محمد و اله و اصحابه اجمعین۔

## میاں بیوی میں محبت کا خاص عمل

سورہ الم نشرح سترہ (۱۷) بار، اول و آخر تین بار درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے یَابُدُّوْحُ سات بار پڑھنا ہے۔ ہر آیت پر محبت اور دل کھولنے کیلئے بیوی یا شوہر کا نام لے کر دعا کریں۔ تین دن کا یہ عمل ہے۔ کالی مرچ کے ایک دانے پر دم کر کے آخری دم کے بعد اس کالی مرچ کے دانے کو آگ میں جلانا ہے۔

## میاں بیوی میں محبت کا عمل

سورہ یٰسین کے ہر مبین پر حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ چار سو پچاس (۴۵۰) بار پڑھنا ہے۔ سات دن یہ وظیفہ کرنا ہے۔ عمل کے اول و آخر تین بار درود شریف لازمی پڑھنا ہے۔

## زوجین کے دل میں دوسرے کی محبت پیدا ہو

عشاء کی نماز کے بعد گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) مرتبہ ''یَالَطِیْفُ'' پڑھیں۔ اور پڑھتے وقت یہ تصور کیا کریں کہ اللہ میرے دل میں میری بیوی/ میرے شوہر کی محبت ڈال دے، ان شاء اللہ محبت پیدا ہو جائے گی۔

## میاں بیوی کے درمیان اختلافات دور کرنے کے لیے

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ۝ (الروم:۲۱)

اگر میاں بیوی میں اختلاف ہے اور دونوں کی آپس میں محبت نہیں ہے تو مذکورہ آیت کو مسلسل تین دن تک ننانوے (۹۹) مرتبہ کسی میٹھی چیز پر دم کر کے کھائیں تو ان شاء اللہ اختلاف دور ہو جائے گا اور دونوں کے درمیان محبت پیدا ہو جائے گی۔

# رزق کی بندش کو ختم کرنے کے اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## رزق میں حائل تمام دشواری اور بندش ختم

سید ذیشان نظامی صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ دریا یا نہر یا جاری کنویں سے پانی لیں۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو پھر بہتے نلکے کا پانی لیں۔ اس پر ذیل کا ورد کریں۔ پھر اس پانی کو اپنی دوکان یا جائے تجارت پر اس طرح چھڑکیں کہ پانی اس جگہ پر نہ پڑے، جہاں پاؤں آتے ہوں۔ یہ کام مسلسل اکیس (۲۱) یوم تک جاری رکھیں۔

1. سورۃ الحمد شریف مع بسم اللہ شریف **41** مرتبہ پڑھیں۔
2. سورۃ اخلاص **41** مرتبہ پڑھیں۔

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝١ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝٢ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝٣ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝٤

3. يَا قَهَّارُ يَا جَبَّارُ قَهْرٌ كُنْ فِي الْعِلْمِ سِفْلِيْ وَ نَارِيْ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ...... **41** مرتبہ پڑھیں۔
4. وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا ۝٤٥ وَّجَعَلْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ يَّفْقَهُوْهُ وَفِيْٓ اٰذَانِهِمْ وَقْرًا ۭ وَاِذَا ذَكَرْتَ رَبَّكَ فِي الْقُرْاٰنِ وَحْدَهٗ وَلَّوْا عَلٰٓى اَدْبَارِهِمْ نُفُوْرًا ۝٤٦ (بنی اسرائیل: ۴۵-۴۶) **41** مرتبہ

اور اس کے بعد ذیل کا نقش بعد از نماز فجر سفید کاغذ پر موٹے مارکر سے بنائیں اور اس پر ذیل کا ورد مبارک بہ تعداد ذیل کر کے دم کریں۔ اس کو خوشبو لگا کر فریم کر کے دوکان میں دروازے کے عین سامنے والی دیوار پر لٹکا دیں، جہاں گاہکوں کی نظر اس پر پڑتی رہے۔ ان شاء اللہ اس عمل کی بدولت رزق میں حائل تمام دشواریاں اور رکاوٹیں اور سحر سفلی وناری سب ختم ہو جائیں گی اور دوکان پر کاروبار کی پہلی حالت نہ صرف بحال ہو جائے گی بلکہ دن بدن ترقی پیدا ہو جائے گی۔ فقیر اور اس کے بزرگوں کا نہایت آزمودہ نسخہ ہے۔ ورد یہ ہے:

1. اول و آخر درود تنجینا **11** مرتبہ پڑھیں۔
2. اسم الٰہی "یَا مُهَيْمِنُ" **313** مرتبہ پڑھیں۔
3. "سَلٰمٌ ۣ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ" **313** مرتبہ پڑھیں۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۴ | ۲۷۹ | ۲۸۶ |
| ۲۸۵ | ۲۸۳ | ۲۸۱ |
| ۲۸۰ | ۲۸۷ | ۲۸۲ |

## کاروبار اور رزق کی ہر قسم کی بندش سے نجات

حضرت مولانا حسن الہاشمی صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر ایسا معاملہ ہو کہ کاروبار بالکل ختم ہو جائے، ہر طرف سے رزق کے دروازے بند ہو جائیں تو رزق کی ہر قسم کی بندش سے نجات کے لیے نماز کی ہر حال میں پابندی کریں۔ ہر فرض نماز کے بعد تین بار سورۂ الم نشرح، ایک بار سورۂ فاتحہ اور تین بار سورۂ قدر پڑھا کریں۔ عصر اور مغرب کے درمیان ایک سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ درود شریف پڑھیں۔ اگر درود شریف پڑھتے وقت "اسم محمد" کا کوئی طغریٰ نگاہوں کے سامنے رکھیں تو بہتر ہے۔ رات کو سونے سے پہلے پچیس (۲۵) مرتبہ سورۂ نصر اور پچیس (۲۵) مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر ایک تسبیح "یَا رَزَّاقُ" کی پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ، نوے دن کے اندر اندر ہر قسم کی رزق کی بندش سے آزاد ہو جائیں گے۔ حالات ایک بار پھر بنیں گے۔ تقدیر اس تدبیر کے بعد ان شاء اللہ ایک بار پھر آپ کا دروازہ کھٹکھٹائے گی۔ اس بار کاروبار چمک جانے پر احتیاط اور ذمہ داری کی زندگی گزاریں۔ نہ خالق کو ناراض کریں اور نہ ہی مخلوق کو۔

# چار شادیاں ..... چار بیویاں

انتخاب **بنت محبوب**

ہر مرد ایسا چاہتا ہے مگر سوچیئے

اگر آپ کی چار بیٹیاں ہوئیں تو۔۔۔؟؟

دس لاکھ کا جہیز۔۔۔

پانچ لاکھ کا کھانا۔۔۔

گھڑی پہنائی۔۔۔

انگوٹھی پہنائی۔۔۔

ولیمے والے دن ناشتہ۔۔۔

مکلاوہ کھانا دیگیں۔۔۔

بچہ پیدا ہونے پر خرچہ۔۔۔

بیٹی ہے یا سزا ہے کوئی۔۔۔؟

مرد ہو ناں۔۔۔ آگے بڑھو۔۔۔ کرو یہ سب خرچہ خود۔۔۔ اور کرو چار شادیاں۔۔۔!!

سنت کیا صرف چار شادیوں پر ہی یاد ہے۔۔؟

باقی سنتوں پر عقل کام کرنا چھوڑ دیتی ہے کیا۔۔؟

وہ اکثر اس لیے باپ سے فرمائشیں نہیں کرتی تھی کہ پہلے ہی اس کی شادی کا خرچ اور جہیز بناتے بناتے اس کا باپ مقروض ہونے والا تھا۔۔۔!!

منگنی کے بعد اکثر لڑکے والے آتے رہتے تھے اور مہمان نوازی کرتے کرتے اس کی ماں تھک چکی تھی۔۔۔ مگر پھر بھی خالی جیب کے ساتھ مسکراہٹ چہرے پر سجائے ہر آنے والے کو اعلیٰ سے اعلیٰ کھانے کھلاتی اور خوش کر کے بھیجتی تھی۔

کبھی نند، کبھی جیٹھانی، کبھی چاچی ساس تو کبھی مامی ساس۔۔۔ ہر رشتے کو یکساں احترام دلانے کے لیے وہ الگ الگ ٹولیوں میں آتے رہتے۔۔۔!!

ایسے میں شام کو اس کے بابا جب گھر آتے تو ان کے پاس خاموش بیٹھ کر ان کا سر دبانے لگتی، مانو جیسے باپ کو ہمت دلا رہی ہو یا یہ کہنا چاہ رہی ہو کہ سوری بابا میری وجہ سے آپ قرض لینے پر مجبور ہیں۔۔۔!!

شادی کی تاریخ فکس کرنا ایک تہوار بن چکا ہے۔ لڑکی والوں کو پتہ ہی نہیں ہوتا کہ کتنے لوگ آئیں گے۔ ان کے کھانے پینے کے علاوہ سب کیلئے کپڑے خرید کر رکھنے ہوتے ہیں چاہے 5 لوگ ہوں یا 50۔۔۔!!

پھر بارات پر لڑکی کے باپ کو 10 بندے گھیر کر پوچھتے ہیں، جی کتنے بندے آ جائیں۔۔۔؟؟؟ کیا بولے گا وہ۔۔۔؟؟؟

اگر 100 ہے تو جواب ملتا ہے 200 تو ہمارے اپنے رشتہ دار ہیں پھر محلے دار لڑکے کے دوست.....!! کچھ نہیں تو 400 افراد تو مجبوراً لانے پڑیں گے ساتھ........!!

اب لڑکی کا باپ کیا کہے؟ مت لانا؟ میرے پاس پیسے نہیں ہیں۔۔۔؟؟؟

پھر فرسودہ نظام میں بارات والے دن لڑکی کے ساتھ 2 دیگیں کھانا بھی بھیجنا ہے، جہیز بھی خود بنا کر چھوڑ کر آنا ہے اور ہو سکے تو بیڈ، صوفہ وغیرہ سجانے کیلئے لڑکی کے بھائیوں کو بھیج دیجئے گا......!!

لو مسلمان پاکستانیوں..!! یوں ہوتی ہے ایک بیٹی گھر سے رُخصت!! اب اس کا آگے سسرال میں کیا مول ہوگا، یہ اکثر ہم سنتے ہی رہتے ہیں۔۔۔!!

ہاتھ جوڑ کر التجا ہے۔ مت کریں ایسا۔ توڑ دیں یہ رسمیں جن سے ایک باپ توبہ کرے کہ اس کو بیٹی نہ پیدا ہو.....!!

چھوڑ دیں یہ ہندوانہ رسمیں کہ بیٹیاں ماں باپ کی غربت دیکھ کر اپنی شادی کا خیال ہی دل سے نکال دیں.....!!

اپنے بیٹے کے لئے سادگی سے نکاح کر کے بہو لا کر دیکھیں، اپنی بیٹی بھی یونہی سادگی سے رخصت کر کے دیکھیں، سکون ملے گا....!!

اور آپ کی اطلاع کے لیے عرض ہے کہ یہ بیٹیاں حضرت فاطمہؓ جتنی لاڈلی نہیں ہیں، نا یہ بیٹے حضرت علیؓ جتنے محترم.....!!

آنے والی نسل کہ زندگی آسان بنا دو یارو۔۔۔!!

لڑکوں سے کہتی ہوں، جہیز مت لینا۔۔۔!!

اپنی ہونے والی بیٹی پر ترس کھانا جو کل کو تمہارے خراب حالات سے اتنی ہی پریشان ہو سکتی ہے جتنی آج تمہاری ہونے والی بیوی پریشان ہے.....!!

اللہ نے تمہیں مرد پیدا کیا ہے، کما کر اپنی بیوی کو خوشیاں خرید کر دینا......!!

# اثبات آیۂ کریمہ

قسط:2

## حضرت سید محمد امیر شاہ قادری گیلانی رحمۃ اللہ

امام شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی نے ''القول الجمیل'' کے نام سے عربی میں ایک کتاب لکھی جس کا اردو ترجمہ مولانا خرم علی صاحب بلہوری شاگرد شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی بن شاہ ولی اللہ نے ''شفاء العلیل'' کے نام سے کیا۔ اس کتاب میں نماز برائے قضائے حاجات کے عنوان سے شاہ صاحب لکھتے ہیں:

''حاجاتِ مشکلہ کے بَر آنے کے واسطہ پہلے چار رکعت پڑھے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَ نَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ ط وَ کَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ کو سو بار پڑھے اور دوسری رکعت میں فاتحہ کے بعد رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ سو بار پڑھے اور تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد وَ اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ط اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ سو بار پڑھے اور چوتھی رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے قَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ سو بار پڑھے پھر سلام پھیر کے رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ سو بار۔'' (امام شاہ ولی اللہ، القول الجمیل، اردو ترجمہ شفاء العلیل از خرم علی، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی اشاعت دوم، ۱۹۷۷ء، صفحہ ۱۲۸)

مولانا خرم علی صاحب اس کا فائدہ بیان کرتے ہوئے تحریر کرتے ہیں:

''مولانا (شاہ عبدالعزیز) نے فرمایا کہ امام جعفر صادقؒ نے ارشاد فرمایا کہ یہ چاروں آیتیں اسم اعظم ہیں کہ جن کے وسیلہ سے جو سوال کرے پاوے اور جو دعا کرے قبول ہو اور مجھ کو تعجب آتا ہے اس شخص سے کہ بواسطہ ان کے دعا کرے اور قبول نہ ہو۔ فائدہ جلیلہ حضرت شاہ اہل اللہ قدس سرہ نے چار باب میں فرمایا کہ جو عمل کہ حصولِ ہر مطلب میں جلالی ہو یا جمالی حکم میں کبریت احمر کے ہے اور اس کو اسم اعظم شمار کیا ہے وہ آیت یہ ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ رسول ﷺ نے فرمایا کہ یہ دعا ذوالنون کی ہے کہ مچھلی کے پیٹ میں فرمائی۔ جو مسلمان جس مطلب کے واسطہ اس آیت سے دعا کرے گا قبول ہوگی اور حق یہ ہے کہ یہ دعا نہایت مجرب التاثیر اور کمال سریع الاثر ہے۔ جس امر میں چاہے اس آیت سے دُعا کرے اور مشائخ اس کی سرعت تاثیر اور عدم تخلف پر اجماع اور اتفاق رکھتے ہیں اور طریقہ دعا کا انہوں نے باقسام متعددہ ذکر کیا ہے۔ آسان تر دو (۲) طریقہ ہیں: ایک یہ کہ بارہ دن تک بہ نیت حصول مطلب بارہ ہزار بار پڑھے اور اگر نہ ہو سکے تو بارہ سو بار پڑھے اول اور آخر چند بار درود پڑھ لے اور دوسرا طریقہ یہ ہے کہ ایک لاکھ پچیس ہزار بار پڑھے۔ خلاصہ یہ ہے کہ اس کی قوتِ تاثیر میں کچھ شک نہیں، اس واسطہ کہ ایسا کوئی عمل نہیں کہ جس کی صحت قرآن مجید سے بھی ہو اور صحیح حدیث سے بھی اور مشائخ کے اقوال سے بھی۔'' (مولانا خرم علی، شفاء العلیل، ایچ ایم سعید کراچی، اشاعت دوم، ۱۹۷۷ء صفحہ ۱۲۹-۱۳۰)

نیز مولانا موصوف اسی کتاب کے حاشیہ میں اپنے استاد حضرت شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلوی کی تفسیر سے نقل کرتے ہوئے تحریر کرتے ہیں:

''جناب مولانا عبدالعزیز صاحب علیہ الرحمہ نے بیچ تفسیر سورۂ نون کے یہ آیت لَوْلَآ اَنْ تَدٰرَکَہٗ نِعْمَۃٌ الْاٰیَۃَ کے لکھا ہے کہ مشائخ معتبرین سے واسطے دفع ہر غم واندوہ کے آیت لا الہ الاانت سبحنک انی کنت من الظلمین ٥ کا پڑھنا تریاق، مجرب ہے اور طریق اس کے پڑھنے کے دو ہیں: ایک تو یہ کہ سوا لاکھ بار بہیت اجتماعی ایک مجلس میں پڑھے، دوسرے یہ کہ ایک شخص تن تنہا اس آیت کو تین سو بار بعد نماز عشاء کے تاریک مکان میں بیٹھ کر ساتھ شرائط طہارت اور استقبالِ قبلہ کے پڑھے اور پیالہ پانی کا بھر کر اپنے پاس رکھ لیوے اور لحظہ لحظہ اس پانی میں ہاتھ اپنا ڈال کر اپنے بدن اور منہ پر پھیرتا رہے، تین روز یا سات روز یا چالیس روز اسی ترتیب سے پڑھے''۔

(مولانا خرم علی، شفاء العلیل، صفحہ ۱۲۹)

صاحب تفسیر اکسیر اعظم فرماتے ہیں ا؎

''حضرت یونسؑ نے یہ دعا کی لا الہ الاانت سبحنک انی کنت

من الظّلمین O اللہ تعالیٰ نے ان کی دعا قبول فرمائی کہ قیامت تک جمیع مومنین کی ردِ بلا کیلئے کافی ہے جو کوئی مومن رفع حاجت کیلئے اس کو وظیفہ کرے اللہ تعالیٰ اس کی حاجت کو پورا کرے گا۔"

چنانچہ صاحب تفسیر اس دلیل پر حدیثِ صحیحہ سے استدلال فرماتے ہوئے لکھتے ہیں:

"احمد، ترمذی اور حاکم نے اس روایت کو نقل کیا ہے اور تصحیح اس کی بیہقی نے کی کہ سعد بن ابی وقاصؓ نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے آپ ﷺ نے فرمایا کہ دعائے یونس ابن متی کی اسم اعظم ہے، جو کوئی اس کو پڑھے گا اور اللہ سے دعا مانگے گا وہ قبول ہوگی۔ سعدؓ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا آنحضرت ﷺ سے کہ یا رسول اللہ یہ دعا حضرت یونسؑ کیلئے خاص تھی یا کل مسلمانوں کیلئے، آپ ﷺ نے فرمایا کہ یونس بن متی کیلئے خاص تھی اور عام مومنین کیلئے عام ہے، جو کوئی اس کو پڑھے گا اس کی حاجت پوری ہوگی۔ پھر آپ ﷺ نے یہ آیت پڑھی و کذالک ننجی المؤمنین یعنی ایسے ہی ہم مومنین کو بھی نجات دیتے ہیں جیسے کہ حضرت یونسؑ کو تکلیف شکم ماہی سے نجات دی تھی۔" (احتشام الدین مراد آبادی، تفسیر اکسیر اعظم، مطبع احتشامیہ مراد آباد۔ جلد ۱۱، صفحہ ۸۶)

نیز صاحب "مواہب الرحمن" نے اس ضمن میں یہ روایت بھی نقل کی ہے:

"امام احمد نے سعد بن ابی وقاص سے روایت کی کہ میں حضرت عثمانؓ کے پاس مسجد میں گزرا اور میں نے ان پر سلام کیا، انہوں نے مجھے آنکھ بھر کر دیکھ لیا پھر مجھے سلام کا جواب نہیں دیا تو میں عمر بن الخطابؓ کے پاس آیا اور میں نے کہا یا امیر المومنین کیا اسلام میں کوئی نئی بات پیدا ہوئی ہے یا پھر کیا اسلام میں نیا طریقہ نکلا ہے؟ آپ نے فرمایا کہ نہیں تو۔ اور یہ کیا بات ہے میں نے کہا کہ کچھ اور نہیں سوائے اس کے کہ میں ابھی مسجد میں حضرت عثمانؓ کے پاس گزرا اور ان پر سلام کیا، انہوں نے مجھے آنکھیں بھر کر دیکھ لیا مگر مجھے سلام کا جواب نہ دیا۔ حضرت عمرؓ نے آدمی بھیج کر حضرت عثمانؓ کو بلایا اور کہا کہ تجھے کس چیز نے روکا کہ تو نے اپنے بھائی مسلم پر سلام کا جواب نہ دیا؟ حضرت عثمانؓ نے کہا کہ میں نے تو یہ نہیں کیا۔ میں نے کہا کہ ہاں آپؓ نے کیا تو ہے حتیٰ کہ انہوں نے قسم کھائی اور میں نے قسم کھائی پھر حضرت عثمانؓ کو یاد آیا تو اللہ تعالیٰ سے توبہ واستغفار کی اور کہا کہ ہاں ہاں آپ ابھی گئے تھے اور میں اس وقت اپنے دل میں ایک بات کی یاد کرتا تھا جو میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنی تھی اور مجھے وہ ہرگز یاد نہ آئی اور اسی کا پردہ میرے آنکھوں و دل پر چھایا ہوا تھا۔ سعدؓ نے کہا کہ اچھا میں آپ کو آگاہ کرتا ہوں۔ ایک روز رسول اللہ ﷺ نے اوّل دعوت (پہلے پہلے دعا کا ذکر فرمایا) کا ذکر کیا پھر ایک اعرابی نے آکر آپ ﷺ کو اپنی طرف مشغول کر لیا یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ کھڑے ہو گئے۔ پھر میں آپ ﷺ کے پیچھے ہولیا، جب مجھے یہ خوف ہوا کہ شاید آپ جلدی سے حجرہ تشریف لے جائیں گے تو میں نے اپنے پاؤں کی آہٹ آپ کو سنائی تو آپ نے میرے جانب التفات فرما کر پوچھا کہ یہ کون ہے؟ میں نے عرض کیا کہ ہاں یا رسول اللہ ﷺ آپ ﷺ نے فرمایا کہ کیا مقصد ہے؟ میں نے عرض کیا کہ صرف یہ بات ہے کہ آپ نے اوّل دعوت کا ذکر فرمایا پھر اس اعرابی نے آکر آپ کو مشغول کر لیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ہاں وہ دعائے ذوالنون ہے جب وہ مچھلی کے پیٹ میں تھے تو انہوں نے دُعا کی کہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ تو مسلمان جب کبھی کسی بات کیلئے اپنے رب سے ان کلمات سے دعا کرے تو اللہ تعالیٰ ضرور اس کی دُعا قبول فرمائے گا۔ رواہ الترمذی والنسائی فی الیوم واللیلۃ قلت وقد رواہ البیہقی والحاکم وقال صحیح الاسناد" (سید امیر علی، تفسیر مواہب الرحمٰن، مطبوعہ قرآن کمپنی لاہور، جلد ۵، صفحہ ۱۴۴)

علمائے دیوبند کے مفتی اعظم اور مفسر قرآن مفتی محمد شفیع اس عنوان کے تحت کہ "دُعائے یونسؑ ہر شخص کیلئے ہر زمانے میں ہر مقصد کیلئے مقبول ہے۔" تحریر کرتے ہیں:

"و کذالک ننجی المؤمنین یعنی جس طرح ہم نے یونس کو غم اور مصیبت سے نجات دی اسی طرح ہم سب مومنین کے ساتھ بھی یہی معاملہ کرتے ہیں۔ جبکہ وہ صدق و اخلاص کے ساتھ ہماری طرف متوجہ ہوں اور ہم سے پناہ مانگیں۔ حدیث (شریف) میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ذوالنون کی وہ دعا جو انہوں نے بطن ماہی کے اندر کی تھی یعنی لَا اِلٰہَ اِلَّا

ان کلمات کے ساتھ دعا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو قبول فرماویں گے رواہ والحاکم وصححہ من حدیث سعد بن ابی وقاص از مظہری۔'' (مفتی محمد شفیع، تفسیر معارف القرآن، ادارہ معارف القرآن کراچی، جلد ۲، صفحہ ۲۲۴)

مفسر قرآن پیر کرم شاہ بھیروی اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں:

''امام احمد ترمذی اور دیگر محدثین سے منقول ہے حضور نبی اکرم نے فرمایا:

دعوة ذی النون اذا دعا ربه وهو بطن الحوت لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ لم یدع بها رجل مسلم فی شیئی الاّ استجاب له یعنی حضرت ذی النون کی وہ دعا جو مچھلی کے شکم میں انہوں نے کی تھی جو مسلمان جس مشکل میں ان الفاظ سے دعا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول فرمائے گا۔

حاکم نے ایک اور ارشادِ نبوی اس طرح نقل کیا ہے:

الا اخبر کم بشئی اذا نزل باحد منکم کرب او بلاء فدعا به الاّ فرج الله عنه قیل بلیٰ یا رسول الله (یعنی) حضور ﷺ نے اپنے صحابہؓ سے پوچھا کیا میں تمہیں ایک ایسی چیز نہ بتا دوں کہ جب تمہیں کوئی غم اور مصیبت لاحق ہو اور تم اس سے بارگاہِ الٰہی میں التجاء کرو تو اللہ تعالیٰ مشکل آسان فرما دے۔ صحابہؓ نے عرض کی اے اللہ کے رسول ضرور ارشاد فرمایئے تو حضور ﷺ نے یہی دُعا ارشاد فرمائی۔''

(پیر کرم شاہ، تفسیر ضیاء القرآن، ضیاء القرآن پبلی کیشنز لاہور۔ جلد ۳، صفحہ ۱۸۳، ۱۸۴)

قارئین کرام نے قرآن مجید فرقان حمید، احادیث نبویہ اور حضرات مشائخ عظام و علمائے کرام کے ارشادات ملاحظہ فرمائے جن سے درج ذیل امور کھل کر سامنے آگئے:

١ حضرت یونسؑ کو جب مچھلی نے نگل لیا تو اس مشکل اور مصیبت کے وقت آپؑ نے اس آیۂ کریمہ کا ورد فرمایا جس کی برکت اور وسیلہ سے اللہ تبارک و تعالیٰ نے اپنی رحمت کے ساتھ ان کی طرف رجوع فرمایا اور انہیں صحیح سالم مچھلی کے پیٹ سے باہر نکالا۔

٢ امام الانبیاء، شفیع المذنبین، رحمت للعالمین، احمد مجتبیٰ حضرت محمد مصطفی ﷺ نے اپنی امت کیلئے اس آیۂ کریمہ کا پڑھنا عام فرمایا۔

٣ حضرات مشائخ عظام نے رسول کریم ﷺ کے اس ارشاد مبارک پر عمل کرنا اپنا شعار بنا لیا اور اجتماعی صورت میں جمع ہو کر سوا لاکھ مرتبہ اس آیۂ مبارکہ کو پڑھنا اپنا معمول بنا لیا اور اس کی برکت و وسیلہ سے دُعا کی قبولیت اور حل مشکلات میں اس کی تاثیر پر اجماع فرمایا۔

٤ ارشاداتِ الٰہی، فرموداتِ نبوی ﷺ اور معمولات و ملفوظات علمائے مسترشدین کی روشنی میں یہ حقیقت ثابت ہوگئی کہ مشکلات و مصائب اور حاجاتِ براری کیلئے اس آیۂ کریمہ کا ورد کرنا اور اجتماعی طور پر ختم شریف کرنا امر مستحسن ہے۔ جبکہ اس کے منکر اور منع کرنے والے نہ صرف اپنی عاقبت برباد کر رہے ہیں بلکہ مسلمانوں کو بھی گمراہ کر رہے ہیں۔ لہٰذا عامتہ المسلمین کو چاہئے کہ وہ اُن کی لغو اور بے ہودہ باتوں پر کان نہ دھریں اور جب کبھی کوئی انکار کی بات سنیں تو فوراً اپنے حنفی علمائے اہلسنّت سے رابطہ کر کے اس کی حقیقت معلوم کر لیا کریں۔ اس طرح یہ گندم نما جو فروش مُلّا نہیں گمراہ نہیں کر سکیں گے، ان شاء اللہ تعالیٰ۔ وَمَا عَلَيْنَآ اِلَّا الْبَلٰغُ

## بقیہ (ص6): درسِ قرآن

بقیہ (ص6)

جادوگر تک کہہ دیا۔ اللہ معاف فرمائے۔ فرعون نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا فاجعل بیننا وبینك موعدا اے موسیٰ! تم ہمارے اور اپنے درمیان ایک وعدہ، ایک تاریخ اور ایک وقت مقرر کرو کہ جس دن تم ہمارا اور ہم تمہارا مقابلہ کر سکیں اور ساتھ یہ بھی کہ دیا مکاناً سویً یہ مقابلہ کھلے عام ہوگا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ ٹھیک ہے۔ موعدکم یوم الزینته زینت کا دن مقابلے کے لیے مقرر کرلو۔ زینت کا دن مصریوں کے ہاں قومی تہوار کے طور پر منایا جاتا تھا۔ اس دن فرعون کی تاج پوشی ہوتی تھی۔ دن ہوگا زینت کا اور وقت ہوگا ان یحشر الناس ضحی۔ کہ جب دن خوب چڑھ جائے مطلب یہ کہ اندھیرا نہ ہو اور لوگ کام کاج سے بھی فارغ ہو چکے ہوں، جب فرعون کے ساتھ مقابلے کیلئے دن، جگہ، وقت طے ہوگیا۔ تو اس نے مقابلے کی بھرپور تیاری شروع کردی۔

# بیماریوں کا روحانی علاج

حضرت مولانا حسن الہاشمی رحمہ اللہ

## بھونک نہ لگنا

تین روز تک روزانہ بارہ (۱۲) مرتبہ مع بسم اللہ ''یَارَحِیۡمُ'' پڑھ کر کسی بھی کھانے کی چیز پر دم کر کے مریض کو کھلائیں۔اور ''یَارَحِیۡمُ'' کا نقش گلے میں ڈالیں۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦۴ | ٦٧ | ٧٠ | ۵٧ |
| ٦٩ | ۵٨ | ٦٣ | ٦٨ |
| ۵٩ | ٧٢ | ٦۵ | ٦٢ |
| ٦٦ | ٦١ | ٦٠ | ٧١ |

## دانتوں کے امراض

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے خواص القرآن میں لکھا ہے کہ بصرے میں ایک شخص دانت کے درد کا منتر جانتا تھا۔ لیکن بخل کی وجہ سے کسی کو نہ بتاتا تھا۔ جب اس کی موت کا وقت قریب آیا تو اس نے اپنے دوستوں سے کہا۔ اب تم اس منتر کو لکھ لو تا کہ میں مرنے سے پہلے علم کو چھپانے کے گناہ سے بچ جاؤں اور خلق خدا کو میرے مرنے کے بعد بھی فائدہ پہنچے۔ اس کے بعد اس نے بتایا کہ یہ حروف لکھ کر مریض پر دم بھی کرو اور مریض کے گلے میں لکھ کر بھی ڈال دو۔

وہ کلمات یہ ہیں: کٓهٰیٰعٓصٓ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِیۡمِ۔ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِی الَّیۡلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ۔

## بلڈ پریشر

۱)......بلڈ پریشر کو کنٹرول میں رکھنے کے لئے مندرجہ ذیل نقش مریض کے گلے میں ڈالیں۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٩٦ | ١٩٩ | ٢٠٢ | ١٨٩ |
| ٢٠١ | ١٩٠ | ١٩۵ | ٢٠٠ |
| ١٩١ | ٢٠۴ | ١٩٧ | ١٩۴ |
| ١٩٨ | ١٩٣ | ١٩٢ | ٢٠٣ |

۲)......مریض کے ایک بازو کے بقدر گیارہ ڈورے لیں۔ پھر ان ڈوروں میں سے ہر ایک ڈورے پر انیس (۱۹) مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں اور دم کر دیں۔ گرہ لگانے کی ضرورت نہیں۔ پھر ان ڈوروں کو آپس میں بانٹ کر سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ ان شاء اللہ بلڈ پریشر کنٹرول میں رہے گا۔

۳)......بلڈ پریشر کو کنٹرول میں رکھنے کے لئے مندرجہ ذیل نقش مریض کے گلے میں ڈالیں۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

سَلٰمٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعٰلَمِیۡنَ

سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ

سَلٰمٌ عَلٰی مُوۡسٰی وَهٰرُوۡنَ

سَلٰمٌ عَلٰی اِبۡرٰهِیۡمَ

### روحانی درسگاہ کے شاگرد متوجہ ہوں

ایسے تمام شاگرد جو ممبر شپ نہیں لیتے یا ممبر شپ ختم ہونے پر تجدید نہیں کرواتے، ان کو ممبران والی رعایت نہیں دی جائے گی۔ اس کے علاوہ روحانی درسگاہ میں سکھائے جانے والے بغیر فیس اعمال، خزینہ روحانیات کے ممبران والے اعمال اور روحانی درسگاہ کے شاگردوں والے اعمال کی بھی اجازت نہیں دی جائے گی۔ (انتظامیہ)

خالد مقبول حفظہ اللہ

# روحانی تشخیص کے مجرب اعمال

روحانی تشخیص کے اعمال صرف روحانی معالجین ہی کو کرنے چاہئیں۔ بعض مرتبہ مخالف مخلوق تشخیص کرنے والے پر حملہ کردیتی ہے۔ اگر عوام نے عمل کرنا ہو تو کسی عامل سے اجازت حاصل کر کے کریں۔ کئی بار ایسا ہوتا ہے کہ تشخیص کرتے وقت ہی مخالف حملہ کردیتے ہیں۔

## دھاگہ ناپ کر سحر و آسیب کی تشخیص

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک نیلا ڈورا (دھاگہ) ناپ کر سات مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر پھونکیں۔

- سحر و آسیب ہونے کی صورت میں دھاگہ بڑھ جائے گا۔
- جسمانی بیماری ہونے کی صورت میں دھاگہ چھوٹا ہو جائے گا۔

عزیمت یہ ہے: "اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَاشَنْشَارَنْ اَخْبِرْنِیْ بِالْاَسْرَارِ الْجَلِیِّ وَالْخَفِیِّ بِحَقِّ رُؤْیَاءِ یُوْسُفَ عَلَیْهِ السَّلَامْ وَ بِحُرْمَتِ لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا هُوَ۔"

## بازو ناپ کر سحر و جنات کی تشخیص کرنا

مریض کے داہنے بازو پر مریض کی بائیں بالشت رکھوا کر نشان لگائیں۔ پھر سات مرتبہ چہل کاف پڑھ کر دم کریں۔ اس طرح تین بار دم کریں۔

- اگر نشان بڑھ جائے تو جنات کا اثر ہے۔
- اگر کم ہو جائے تو جادو کا اثر ہے۔
- اگر برابر رہے تو مرض جسمانی ہے۔

**نوٹ** عامل اپنی بالشت بھی مریض کے بازو پر رکھ کر تشخیص کر سکتا ہے۔

## دھاگہ ناپ کر سحر و آسیب کی تشخیص

نیلا سوتی دھاگہ سات تار مریض کے قد کے برابر ناپ کر اس پر سات مرتبہ یہ آیت قبل از نماز مغرب پڑھیں:

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَیْهِمْ وَلَا تَكُ فِیْ ضَیْقٍ مِّمَّا یَمْكُرُوْنَ ﴿۱۲۷﴾ (النحل: ۱۲۷)

یہ نیلا ڈورا رات کو مریض کے سرہانے یا تکیہ کے نیچے رکھا جائے۔ صبح پھر ناپا جائے۔

- اگر بڑھ جائے تو جنات کا اثر ہے۔
- اگر کم ہو جائے تو جادو کا اثر ہے۔
- اگر برابر رہے تو جسمانی مرض ہے۔

## قمیض ناپ کر جادو یا آسیب کی تشخیص کرنا

مریض کی رات کی پہنی ہوئی قمیض یا بنیان لیں۔ اس کو فیتے سے ناپ لیں۔ اس کے بعد اس پر سورۂ فلق، سورۂ ناس، سورۂ اخلاص، سورۂ کافرون اور آیت الکرسی ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کردیں۔ اب قمیض یا بنیان کو پھر ناپیں۔ اگر قمیض یا بنیان کی لمبائی بڑھ جائے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس پر جنات یا آسیب کا اثر ہے۔ اگر گھٹ جائے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس پر جادو ہوا ہے۔ اور اگر برابر رہے تو جسمانی بیماری ہے۔

## سرسوں کے دانوں کے ذریعے تشخیص کرنا

سرسوں کے دانے ہاتھ میں لے کر بلند آواز میں یہ عزیمت عَلَیْكُمْ بِمَا بِهٖ سُلَیْمَانُ اِنَّهٗ مِنْ سُلَیْمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ﴿۳۰﴾ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ ﴿۳۱﴾ (النمل: ۳۰-۳۱)

گیارہ (11) بار پڑھ کر سرسوں کے دانوں پر دم کر کے مریض کے بدن پر چھڑک دیں۔ اس سے مریض کی مختلف حالتیں ہو جاتی ہیں۔

- اگر سر اور کندھے بھاری ہوں تو جادو کا اثر ہے۔
- اگر ہاتھ کانپنے لگیں تو آسیب کا اثر ہے۔
- اگر کوئی اثر نہ ہو اور حالت میں کوئی تغیر واقع نہ ہو تو جسمانی مرض ہے۔

**نوٹ** کبھی کبھار اس عمل سے جن بھی حاضر ہو جاتا ہے۔ (خ)

# روحانی علاج کرنے والے عاملین متوجہ ہوں

''سات سلام اور چہل کاف'' ایک ایسا خاص اور بابرکت عمل ہے، جس کی اجازت جاری ہوتے ہی، بغیر چلہ کشی کیے، اجازت یافتہ کو اس عمل کا فیض ملنا شروع ہوجاتا ہے۔ صرف اتنا ہی نہیں، اس عمل کی غیبی مخلوق کی باقاعدہ معاونت اجازت یافتہ کے ساتھ ہوجاتی ہے۔

عاملین اور روحانی معالجین کا معاملہ تو الگ ہے۔ وہ چلہ کشی بھی کرتے ہیں اور ایک نہیں، کئی اعمال کے عامل ہوتے ہیں۔ یہ سب اس لیے ہے کہ انہوں نے جادوگروں اور جنات، آسیب وشیاطین سے لڑنا ہوتا ہے۔ اس لڑائی کے نتیجے میں بداثرات عامل، عامل کے گھر والوں، عامل کے کاروبار اور دیگر معاملات پر بھی پڑتے ہیں۔ مگر بہت ہی کم عامل اس بات پر توجہ دیتے ہیں جس کی وجہ سے جلد یا دیر، وہ اثرات میں جکڑے جاتے ہیں۔ ان کے عمل بھی چلنا بند ہوجاتے ہیں اور دیگر معاملات میں بھی بہت خرابی آجاتی ہے۔

**عامل اپنی اہلیہ یا گھر والوں کو اجازت دلوائیں:** جب کہ اس کا آسان حل یہ ہے کہ عامل اپنا اور باہر کے تمام مریضوں کے معاملات دیکھے۔ اگر وہ خود اپنی اہلیہ، بچوں اور دیگر گھر والوں کے معالات دیکھ سکتا ہے تو یہ سب سے بہتر ہے ورنہ وہ اس عمل کی اجازت اپنی اہلیہ کو لازمی دلوائیں۔ اگر اہلیہ نہ ہوسکے تو پھر گھر میں کوئی بھی ایک ذمہ دار فرد ہو جو اس عمل کو پابندی سے کرے۔ آج تک جتنے عاملین نے اپنی اہلیہ اور گھر والوں کو اس عمل کی اجازت دلوائی ہے، ان کے گھر اثرات بھی نہیں آتے، معاملات بھی خوب سے خوب تر ہوتے چلے جاتے ہیں، مریضوں کو بھی بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے کیونکہ عامل خود بھی روحانی طور پر صاف، اس کے گھر کا روحانی ماحول بھی صاف، اس سے عامل کے تمام روحانی اعمال کو بہت فائدہ ہوتا ہے۔

**عامل اپنے روحانی مریضوں کو اجازت دلوائیں:** آج کل کثرت سے ایک معاملہ سامنے آرہا ہے اور وہ یہ ہے کہ جادو یا جنات کے اثرات ختم تو ہوجاتے ہیں مگر جلد یا دیر، دوبارہ ہوجاتے ہیں۔ حفاظتی اعمال کے باوجود ایسا ہوتا ہے۔ سحرِ مسلسل کے مریضوں کی جان ہی نہیں چھوٹتی۔ عاملین کے پاس بھی اثرات کے بار بار آنے کا مستقل کوئی حل نہیں ہے۔ جو مریض دور ہوتے ہیں، شہر سے باہر یا ملک سے باہر یا پھر ایسے مریض جس کو کوئی علاج نہ دیا جاسکتا ہو، ان کا علاج اکثر عاملین سے نہیں ہوتا۔ بار بار عمل کروانے سے مریض عامل سے متنفر ہوجاتا ہے۔ خود عمل کرنے سے بھی متنفر ہوجاتا ہے۔ کئی مریض بار بار علاج کے اخراجات برداشت نہیں کرپاتے۔ ان سب معاملات کا حل اپنے مریض کو اس عمل کی اجازت دلوانا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ عامل مریض سے خود معاملات طے کرے، اس کی رہنمائی بھی خود کرے۔ بس ادارے کو اجازت کا ہدیہ ادا کرے۔ مریض سے جو مناسب سمجھے، پیسے لے۔ اس سے ادارے کا کوئی تعلق نہیں۔ مریض کو اجازت جاری کردی جائے گی۔ عامل کی شہرت الگ ہوگی کہ دور دور کے مریضوں کا علاج باآسانی کرے گا جب کہ محنت ساری مریض کی ہوگی، عامل کا کام رہنمائی کرنا ہوگا۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ کریں۔

**نوٹ:** اجازت دلوانے والے کو کس طرح مریض نے اس عمل سے کام لینا ہے؟ جنات کی معاونت کیسے لینی ہے؟ سب بتایا جائے گا۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# خوشگوار زندگی کے بارہ اصول

پچھلے شمارے میں آٹھویں اورنویں اصول بیان کیے گئے تھے۔ مزید ملاحظہ فرمائیں:

## دسواں اُصول: قناعت

کامیاب وخوشگوار زندگی کا دسواں اُصول یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جس کسی کو جتنا رزق عطا کیا ہو وہ اس پر قناعت کرے اور ہر حال میں اس کا شکر ادا کرتا رہے۔ اور بڑے بڑے مالداروں کو اپنے مدِ نظر رکھنے کی بجائے اپنے سے کم مال والے لوگوں کو اپنے مدِ نظر رکھے، اس طرح اللہ تعالیٰ اسے حقیقی چین وسکون نصیب کرے گا۔ اور اگر وہ کسی جسمانی بیماری کی وجہ سے پریشان رہتا ہوتو بھی اسے ان لوگوں کی طرف دیکھنا چاہیے جو اس سے زیادہ مریض ہوں اور وہ یا ہسپتالوں میں زیرِ علاج ہوں یا اپنے گھروں میں صاحبِ فراش ہوں، جب وہ اپنے سے کم مال والے لوگوں کی حالت اور اسی طرح اپنے سے بڑے مریضوں کی حالت کو دیکھے گا تو یقیناً وہ اپنی حالت پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرے گا۔ اس طرح اللہ تعالیٰ اسے سکونِ قلب جیسی عظیم دولت سے نوازے گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ گرامی ہے:

اُنْظُرُوْا إِلٰى مَنْ هُوَ أَسْفَلَ مِنْكُمْ، وَلَا تَنْظُرُوْا إِلٰى مَنْ هُوَ فَوْقَكُمْ، فَإِنَّهُ أَجْدَرُ أَنْ لَّا تَزْدَرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ

''تم اس شخص کی طرف دیکھو جو (دنیاوی اعتبار سے) تم سے کم تر ہو اور اس شخص کی طرف مت دیکھو جو (دنیاوی اعتبار سے) تم سے بڑا ہو، کیونکہ اس طرح تم اللہ کی نعمتوں کو حقیر نہیں سمجھو گے۔''

(مسلم: الزہد والرقائق: ۲۹۶۳)

تو اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اپنی نسبت کم تر انسان کی طرف دیکھنے سے انسان اللہ کی ان نعمتوں کو حقیر نہیں سمجھے گا جو اس نے اسے عطا کر رکھی ہیں اور ان میں تین نعمتیں ایسی ہیں کہ جو کسی کے پاس موجود ہوں تو اسے یہ سمجھنا چاہیے کہ گویا اللہ تعالیٰ نے اس کیلئے پوری دنیا جمع کر دی ہے اور وہ ہیں: صحت، امن اور ایک دن کی غذا، جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

مَنْ أَصْبَحَ مِنْكُمْ مُعَافًى فِيْ جَسَدِهٖ، آمِنًا فِيْ سِرْبِهٖ، عِنْدَهُ قُوْتُ يَوْمِهٖ، فَكَأَنَّمَا حِيْزَتْ لَهُ الدُّنْيَا

''جو شخص اس حالت میں صبح کرے کہ وہ تندرست ہو، اپنے آپ میں پُرامن ہو اور اس کے پاس ایک دن کی غذا موجود ہوتو گویا اس کیلئے پوری دنیا کو جمع کر دیا گیا۔''

(ترمذی: ۲۳۴۶، ابن ماجہ: ۴۱۴۱، وحسنہ الالبانی فی صحیح سنن الترمذی وسنن ابن ماجہ)

## گیارہواں اُصول: فارغ اوقات میں علوم نافعہ کا مطالعہ

ناخوشگوار اور دکھ بھری زندگی کے اسباب میں سے ایک اہم سبب زندگی کے فارغ اوقات کو بے مقصد بلکہ نقصان دہ چیزوں میں ضائع کرنا ہے۔ مثلاً ڈائجسٹوں میں عشق ومحبت کی جھوٹی داستانوں یا جاسوسی کی من گھڑت کہانیوں کا پڑھنا، تاش اور شطرنج وغیرہ کھیلنا، دن بھر میچ دیکھتے رہنا۔ تو اس طرح کی فضولیات میں وقت ضائع کرنے سے یقینی طور پر دل مردہ ہوتا ہے اور ناخوشگواری میں اور اضافہ ہوتا ہے، اس لئے اس کی بجائے مفید کتابوں، مثلاً تفسیر قرآن، کتبِ حدیث، کتبِ سیرت نبویہ وغیرہ کا مطالعہ کیا جائے اور جھوٹی کہانیوں کی بجائے صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم وتابعین عظامؒ کی سوانح حیات کے سچے واقعات کو پڑھا جائے اور قرآن مجید کی تلاوت اور فائدہ مند تقاریر ولیکچرز کی کیسٹوں کو سنا جائے تو اس سے یقیناً اللہ تعالیٰ بندۂ مومن کی زندگی کو بابرکت بنا دیتا ہے اور اسے پریشانیوں سے نجات دیتا ہے۔ اور فارغ وقت اللہ تعالیٰ کی ایک نعمت ہے، جس کی قدر ومنزلت سے بہت سارے لوگ غافل رہتے ہیں، جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ گرامی ہے:

نِعْمَتَانِ مَغْبُوْنٌ فِيْهِمَا كَثِيْرٌ مِنَ النَّاسِ : اَلصِّحَّةُ

وَالْفَرَاغُ (بخاری: الرقاق، باب الصحۃ والفراغ: ۱۲:۶۴)

’’دو نعمتیں ایسی ہیں جن میں بہت سارے لوگ گھاٹے میں رہتے ہیں: تندرستی اور فارغ وقت۔‘‘

یعنی جو لوگ فارغ اوقات کو اللہ تعالیٰ کی اطاعت میں نہیں کھپاتے وہ یقیناً گھاٹے میں رہتے ہیں۔ اس لئے فارغ اوقات سے فائدہ اٹھاتے ہوئے انسان کو زیادہ سے زیادہ نیکیاں کمانی چاہییں ورنہ یہ بات یاد رہے کہ قیامت کے دن فارغ اوقات کے بارے میں بھی باز پرس ہوگی کہ انہیں اللہ کی اطاعت میں لگایا تھا یا اس کی نافرمانی میں ضائع کر دیا تھا؟ جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے:

لَا تَزَالُ قَدَمَا عَبْدٍ حَتّٰى يُسْأَلَ عَنْ أَرْبَعٍ: عَنْ عُمُرِهِ فِيمَ أَفْنَاهُ؟ وَعَنْ عِلْمِهِ مَا فَعَلَ فِيهِ؟ وَعَنْ مَالِهِ مِنْ أَيْنَ اكْتَسَبَهُ وَفِيمَ أَنْفَقَهُ؟ وَعَنْ جِسْمِهِ فِيمَ أَبْلَاهُ

(ترمذی: بحوالہ صحیح الجامع للالبانی: ۷۳۰۰)

’’کسی بندے کے قدم اس وقت تک نہیں ہل سکیں گے جب تک اس سے چار سوالات نہیں کر لئے جائیں گے: اس نے اپنی عمر کو کس چیز میں ختم کیا؟ اپنے علم پر کہاں تک عمل کیا؟ اور اس نے اپنا مال کہاں سے کمایا اور کس چیز میں خرچ کیا؟ اور اس نے اپنے جسم کو کس چیز میں بوسیدہ کیا؟‘‘

## بارہواں اُصول: مسلمانوں کی پریشانیاں دور کرنا

دنیا میں دکھوں اور پریشانیوں سے نجات پانے کیلئے بارھواں اُصول یہ ہے کہ آپ اپنے مسلمان بھائیوں کی پریشانیاں دور کرنے میں ان کی مدد کریں۔ اللہ تعالیٰ آپ کی پریشانیاں دور کرے گا اور آپ کو خوشحالی وسعادتمندی نصیب کرے گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے:

مَنْ أَرَادَ أَنْ تُسْتَجَابَ دَعْوَتُهُ وَأَنْ تُكْشَفَ عَنْهُ كُرْبَتُهُ، فَلْيُفَرِّجْ عَنْ مُعْسِرٍ (احمد: ج ۲ ص ۲۳، وذکرہ الہیثمی فی مجمع الزوائد ج ۴ ص ۱۳۳ وقال: رواہ احمد وابو یعلی ورجال احمد ثقات)

’’جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کی دعا قبول کی جائے اور اس کی پریشانی دور کی جائے، تو وہ تنگ دست کی پریشانی کو دور کرے۔‘‘

یعنی ایک تنگ حال کی تنگی و پریشانی دور کرنے سے اللہ تعالیٰ اس کی دعا کو قبولیت سے نوازتا ہے اور اس کی پریشانیاں دور کر دیتا ہے۔ ہم اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہیں کہ وہ ہم سب کو خوشگوار زندگی نصیب کرے، ایمان وعمل کی سلامتی دے اور ہمیں تمام پریشانیوں، دکھوں اور صدموں سے محفوظ رکھے۔ آمین ثم آمین

# عادتیں جو آپ کو قابلِ فخر بنائیں

اختر عباس (ممتاز تربیت کار، ماسٹر ٹرینر)

## دل جیتنے کا فطری طریقہ تیسری اچھی عادت

## مثبت خیالات کے پر لگا کر اُڑیئے

ہمارے دادا جی بڑے نیک اور اچھے آدمی تھے، وہ باتیں کم کرتے مگر قیمتی اور مزے کی ہوتی تھیں۔ ایک بار بتانے لگے کہ شیطان سے کسی نیک آدمی کی ملاقات ہوگئی، شیطان اس کو بہلانے پھسلانے اور نیک کی راہ سے ہٹانے کی کوشش کا آغاز کرنے ہی والا تھا کہ وہ آدمی بول پڑا کہ ''بھائی! تو بڑا مشہور ہے، دنیا میں تیری بڑی ڈیمانڈ ہے، کبھی کبھی میرا بھی دل کرتا ہے کہ تیری طرح مشہور ہو جاؤں۔ اگر کسی روز میں اس کام پر نکل کھڑا ہوا تو مجھے بتاؤ کہ کیا کیا کروں کہ تیرے جیسا ہو جاؤں۔'' شیطان تو خوش ہو گیا کہ یہ نیک آدمی اب اللہ کو چھوڑ کر اس کے بندوں میں آجائے گا۔ اس نے کہا ''بس دو باتیں یاد رکھو، انہیں اپنی عادت بنالو، عادت بن جائے گی تو کبھی بھولو گے نہیں۔ ایک بات یہ ہے کہ نماز میں سستی کرو، آذان ہو تو فوراً مسجد کی طرف مت بھاگو، سوچو ابھی جاتا ہوں، ابھی جاتا ہوں، پھر اسی طرح ابھی پڑھتا ہوں، ابھی پڑھتا ہوں کہتے کہتے نماز کا وقت گزار دو۔ دوسری عادت یہ بنالو کہ بات بات پر قسمیں کھاؤ، جھوٹی قسمیں کھانے کو اپنی پکی عادت بنالو کہ لوگ تمہاری مثالیں دینے لگیں۔ جھوٹی قسمیں کھانا اللہ کو سخت ناپسند ہے مگر مجھے تو بہت پسند ہے اور میرے ماننے والوں کی یہ پکی عادت ہوتی ہے۔''

اس نیک آدمی نے فوراً اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھا اور بولا ''میں آج سے بلکہ ابھی سے یہ وعدہ عہد کرتا ہوں کہ زندگی بھر یہ دونوں کام نہیں کروں گا۔ نہ نماز میں کوتاہی اور غفلت برتوں گا اور نہ جھوٹی قسم کھاؤں گا۔'' شیطان جاتے جاتے بولا: ''واللہ آج تک میں نے ہی لوگوں کو دھوکہ دیا کسی نے یوں مجھے چکر دے کر مجھ سے بچنے کی ترکیب نہیں پوچھی تھی۔''

## اچھی سوچ والوں کی دعائیں جلد اور زیادہ قبول ہوتی ہیں

شیشے کی دو سائیڈیں ہوتی ہیں ایک چمکدار، ایک سیاہ۔ زندگی میں ہر معاملے اور ہر شخص کے معاملے میں بھی تقریباً یہی معاملہ ہے۔ اچھا سوچیے، اچھا ملے گا۔ برا سوچیے برا ملے گا۔ اپنے دوستوں، اپنے اساتذہ کے بارے میں یقین سے عمدہ سوچیے، ان شاء اللہ ویسا ہی اچھا نتیجہ ملے گا، پوری چاہت سے اللہ تعالیٰ سے دوسروں کی خیر اور کامیابی مانگیے۔ یوں آپ کو لگے گا پوری کائنات ہی آپ کی مدد اور تعاون پر آمادہ ہے۔ میرا تو یہ مشاہدہ ہے کہ اچھی سوچ رکھنے والوں کی بے لوث دعائیں جلد اور زیادہ قبول ہوتی ہیں۔

## دماغ خیالوں کی فیکٹری

ہر انسان کا دماغ کسی فیکٹری جیسا ہوتا ہے۔ وہی اس کا منیجر اور وہی اس کا مالک ہوتا ہے۔ وہ مثبت پیداوار دے یا بند رکھے، یہ اسی کا فیصلہ اور انتخاب ہوتا ہے۔ اپنے سیکھنے، اٹھنے بیٹھنے اور تعلقات کو جیسے آپ دیکھیں گے، جیسے آپ سوچیں گے ویسا ہی بنا دیں گے۔ منفی سوچ اور انداز فکر ہماری اپنی صلاحیتوں کو کھا جاتا ہے۔ ہمیں وہ حاسد بنا دیتا ہے جو خود یوں جلتا ہے جیسے خشک لکڑیاں جلتی ہیں۔

## دوسروں کے بارے میں منفی سوچ خود ہمارے ساتھ کیا کرتی ہے

1. ہماری قوت فیصلہ کو محدود کر دیتی ہے۔
2. ہمارے انتخاب پر بری طرح اثر انداز ہوتی ہے۔
3. دل میں ہر لمحے اپنے ہی بڑوں کے بارے میں برے خیال آنے لگتے ہیں۔

گھر میں فلاں فلاں نے تو کبھی تنکا نہیں توڑا، سارے کاموں کے لیے مجھ پر ہی نظر کیوں جاتی ہے۔ یہ ہر کام مجھے ہی کیوں کہا جاتا ہے! غور کریں تو

رب آپ کو عزت دینا چاہ رہا تھا۔ سب کے دلوں میں آپ کے لیے محبت ڈال رہا تھا۔ آپ کو اہمیت دلا رہا تھا اور آپ کی منفی سوچ نے اس انعام کو ہی ضائع کر دیا۔

## مثبت سوچ کے پَر، کامیاب لوگ اپنے مثبت خیالات کے پَر لگا کر اڑتے ہیں

آپ آج ہی طے کرلیں کہ اپنے دوستوں، رشتوں، اپنے اساتذہ اور ادارے کے سربراہ کے بارے میں اچھا اور مثبت سوچنے کو معمول بنا کر دیکھیں، زندگی آسان ہوجائے گی۔ آپ کی زندگی میں راحت آجائے گی، میں نے تو اچھا سوچنے سے کبھی کسی کا نقصان ہوتے نہیں دیکھا۔

## کیا سارے غریب نالائق ہوتے ہیں

پانچ جمع پانچ دس بھی بنتے ہیں، منفی ہو تو زیرو، ضرب ہو تو پچیس، ہندسے دو ہی ہیں مگر آپ کا نظریہ، سوچ اور اس پر اپنے حافظے سے نکال کر لگایا گیا فارمولا فرق ڈالتا ہے۔ کیا سارے غریب بچے ذہین ہوتے ہیں۔ کیا سارے امیر بچے بد دیانت ہوتے ہیں۔ کیا سارے آفیسرز کے بچے بے عزتی کردیتے ہیں۔ کیا اچھا پڑھے بغیر بھی اچھا رزلٹ آسکتا ہے؟ ہر سوچ چاہے چھوٹی ہو یا بڑی وہی آپ کی عزت، وقعت اور شہرت طے کرتی ہے۔

## قائداعظم پر سپاہی نے بندوق کیوں تان لی

پیارے پاکستان کے بانی قائداعظم محمد علی جناح ایک روز کراچی کے گورنر جنرل ہاؤس میں چہل قدمی کر رہے تھے۔ ان کے اے ڈی سی لیفٹیننٹ ایس ایم احسن ان کے پیچھے پیچھے چل رہے تھے۔ یہ بعد میں پاک بحریہ کے سربراہ یعنی چیف آف نیول سٹاف اور مشرقی پاکستان کے گورنر بھی بنے۔ قائداعظم گیٹ سے کچھ فاصلے پر تھے کہ وہاں متعین مسلح سپاہی نے پکارا ''جوان رُک جاؤ'' قائداعظم اپنی سوچ میں ڈوبے ہوئے تھے کہ انہوں نے سپاہی کی آواز نوٹس نہ کی۔ اے ڈی سی کی جرأت نہ تھی کہ آپ کو متوجہ کرتا۔ چار قدم اور آگے بڑھے تو سپاہی پھر زور سے چلایا ''ایک قدم بھی آگے بڑھے تو گولی چلادوں گا'' اس کی گرج دار آواز سن کر اب قائداعظم چونکے اور پوچھا کیا معاملہ ہے۔ لیفٹیننٹ احسن نے سپاہی سے کہا ''تمہیں معلوم ہے کہ تم پاکستان کے گورنر جنرل سے مخاطب ہو۔''

سپاہی نے کہا'' جناب میں صرف اپنے فرض سے آگاہ ہوں، فرض میری عادت ہے اور یہی میری پہچان بھی، اس کے علاوہ بھی کچھ نہیں جانتا۔ گورنر جنرل سے کہیں میری ڈیوٹی بدلوادیں، میں اپنا فرض اور ڈیوٹی کرنے کی عادت نہیں بدل سکتا۔'' یہ سن کر قائداعظم کا چہرہ چمک اُٹھا، انہوں نے کہا جوان! تم اپنی جگہ پر رہو، اب میں تمہاری طرف آنے کی اجازت چاہتا ہوں' سپاہی نے ہاں کی تو قائداعظم اس کے قریب گئے اور شاباش دیتے ہوئے اپنے معمول کے خلاف اسے گلے لگالیا اور کہا'' جب تک تم جیسے فرض شناس سپاہی موجود ہیں، یہ ملک محفوظ رہے گا۔''

مثبت سوچ ہماری کارکردگی بڑھاتی ہے مثبت سوچ، ذہن اور جسم کو اطمینان ہی نہیں دیتی نتیجے کو بھی بہتر کرتی ہے۔ وہی کام، وہی بچے، وہی پڑھائی اور وہی امتحان قسم کی سوچ ہمیشہ مایوسی اور بوریت سے ہم کنار کرتی ہے اور نئی کلاس، نئے بچے، نیا کام، نیا چیلنج کہ اس بار تو کمال کرنا ہے اور پھر کمال ہو بھی جاتا ہے۔ منفی اندازِ فکر کی ایک بھاری قیمت ہم روز ادا کرتے ہیں۔ گھر والوں، بچوں، اساتذہ، انتظامیہ حتیٰ کہ اپنے رب کی ناراضگی مول لے لیتے ہیں۔ ہمیشہ اچھا سوچنے کا فیصلہ وہ بھی خوشی، خوش دلی اور پورے جذبے کے ساتھ۔ آپ کی ہی زندگی کو خوشی، آسانی اور کامیابی سے بھر دیتا ہے۔ (ماخوذ از: 6 عادتیں جو آپ کو قابل فخر بنائیں)

# پرنٹڈ قرآنی تعویذات

روحانی دکان میں دستیاب قرآنی تعویذات کی مختصر فہرست دی جا رہی ہے۔ یہ تعویذات مریض/سائل کے لیے اور جگہ پر لگانے کے لیے ہیں جو مختلف سائزوں میں دستیاب ہیں۔ عاملین ان تعویذات سے استفادہ کر سکتے ہیں اور اپنے روزمرہ روحانی علاج میں استعمال کر سکتے ہیں۔ ان تعویذات کی مکمل تفصیل PDF میں دی گئی ہے جسے آپ روحانی دکان کے نمبر پر واٹس ایپ کر کے منگوا سکتے ہیں۔

**قرآنی سورتیں** سورۂ فاتحہ کا 41 بار کا خاص تعویذ برائے ہر جائز مقصد (بڑا سائز)، سورۂ فلق کا خاص 12x12 کا تعویذ، سورۃ البقرۃ، سورۃ طٰہٰ، سورۃ الاحزاب، سورۂ فاتحہ کا 41 بار کا خاص تعویذ برائے ہر جائز مقصد (چھوٹا سائز)، سورۃ مریم، سورۂ یٰس، سورۂ رحمٰن، سورۂ جن، سورۂ مزمل، سورۂ فاتحہ، سورۂ قریش، سورۂ اخلاص، سورۂ فلق، سورۂ ناس، (چھوٹا سائز درمیانہ) معوذتین، چاروں قل۔

**قرآنی آیات** سلٰم قولا من رب رحیم خاص 817 (بڑا سائز)، آیات کریمہ 1200 مرتبہ، اللہ اکسیر قرآنی، لا علاج امراض 114 آیات، حسبنا اللہ ونعم الوکیل 450 بار، سلٰم قولا من رب رحیم خاص 817 (چھوٹا سائز)، آیات کریمہ 1200 مرتبہ، آیات ھدایت: اھدنا الصراط المستقیم 1073 مرتبہ، آیات فتح: نصر من اللہ فتح قریب 1302 مرتبہ، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 786 بار (چھوٹا سائز)، خیر و برکت، آیات حرب، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، آیت الکرسی، آیتِ قطب، سلٰم قولا من رب رحیم، آیاتِ شفا، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 786 بار (بڑا سائز)۔

**قرآنی سورتیں و آیات** منزل، بنیادی حصار برائے جادو، جنات و نظر بد، حفاظت نامہ برائے سحر، آسیب، ہمزاد و آفات، سحر و جادو سے نجات، ہر طرح کی بندش ختم، فاتحہ اور آیات شفا۔



# روحانی کیل

## جگہ کی جادو، آسیب، جنات اور شیاطین سے حفاظت کیلئے




کسی بھی جگہ کی ہر قسم کے بداثرات سے حفاظت کے لیے روحانی علاج گاہ کے روحانی معالجین کے خاص دم شدہ لوہے کے کیل۔ ان کیلوں کو جس جگہ بھی لگایا جائے گا، اس جگہ پر جادو، جنات، آسیب و شیاطین داخل نہیں ہو سکیں گے، ان شاء اللہ۔

یہ کیل ہر طرح کی رہائشی اور کاروباری جگہ کے لیے مفید ہیں۔ مکان، فلیٹ، اپارٹمنٹ، دکان، فیکٹری، دفتر، گودام، پلازہ، مدرسہ، مساجد، سکول، کالج، یونیورسٹی، کلینک، مطب، ہسپتال، آستانے، روحانی علاج گاہیں......

الغرض ہر طرح کی جگہ کی حفاظت کے لیے یہ روحانی کیل استعمال کیے جا سکتے ہیں۔ جگہ کا ہر کونہ کیلنا جادو جنات کا علاج کرنے والے عاملین اور جادو جنات کے شدید اثرات والے مریضوں کے لیے بہت فائدہ مند ہوتا ہے۔

کیلوں کا اثر زیادہ دیر تک قائم رکھنے کا طریقہ اور مکمل طریقۂ استعمال بھی ساتھ دیا جاتا ہے۔ شاگردوں اور زیادہ تعداد میں روحانی کیل لینے والوں کے لیے خصوصی رعایت۔ عاملین اور روحانی معالجین اپنے مریضوں کی تفصیل بتا کر ان کے لیے بھی یہ روحانی کیل تیار کروا سکتے ہیں۔

# مٹر کے بے مثال اور بے شمار فوائد

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر (ناظم مطب العارف)

یوں تو سبزیوں اور ترکاریوں کی شکل میں اللہ تعالیٰ نے انسان کے لیے متعدد لذت آفریں اور صحت پرور نعمتیں پیدا کی ہیں اور ان میں سے ہر نعمت بلاشبہ اپنی اپنی جگہ پر انسانی صحت، کفالت معدہ، غذائی لذتوں کے لیے الگ الگ معجزانہ تاثیر رکھتی ہیں لیکن بعض سبزیوں کو بعض اعتبار سے دوسری سبزیوں پر فوقیت حاصل ہے۔ انہی میں سے ایک سبزی مٹر بھی ہے بظاہر ایک عام ترکاری اور سبزی ہے لیکن اس کی خوبیوں پر غور کریں تو بے شمار ہیں۔ یہی ایک خوبی کیا کم ہے کہ مٹر بیک وقت انسان کا گوشت پوست بھی بڑھاتا ہے اور خون میں بھی اضافہ کرتا ہے۔ ہر انسان کی سب سے بڑی خواہش جو بہرحال اس کی تمام ترخواہشات پر غالب ہے وہ انسان کی صحت اور تندرستی ہے۔ مٹر کا شمار ایسی سبزیوں میں ہوتا ہے جو بے شمار اوصاف وکمالات کا مجموعہ ہے۔ مٹر کچے کھائیں یا پکا کر کھائیں۔ گوشت کے ساتھ پکا کر کھائیں یا دیگر کسی اور سبزی کے ساتھ، قیمے میں ڈال کر پکائیں یا گاجروں کے ساتھ، شلجم کے ساتھ پکائیں یا چاولوں میں ڈال کر، ہر صورت میں مٹر اپنا ذائقہ، غذائیت اور افادیت برقرار رکھتے ہیں۔ مٹر میں حکیم مطلق خالق کائنات نے بے شمار فائدے رکھے ہیں۔ مٹر بلغم کو دور کرتے ہیں۔ مٹر ورموں کو تحلیل کرتے ہیں۔ مٹر کمزور جسم کو موٹا کرتے ہیں۔ مٹر تازہ خون میں اضافہ کرتے ہیں۔ مٹر اُن عورتوں کے لیے بے حد مفید ہیں جن کا دودھ کم اترتا ہو، مٹر سینے کو صاف کرتے ہیں۔ مٹر پیشاب کی تنگی میں مبتلا مریضوں کے لیے فائدہ مند ہے۔ مٹر پھیپھڑوں سے بلغم صاف کرتے ہیں۔ مٹر سدوں کو کھولتا ہے۔ مٹر چہرے کو خوبصورت بناتا ہے۔ مٹر عورتوں کے خاص ایام کی بندش کو دور کرتا ہے۔ مٹر کے کچے دانے کھانے سے جسم کو پروٹین ملتی ہے۔ دبلے پتلے افراد جو اپنے جسم کو بڑھانے کا شوق رکھتے ہیں ان کو چاہیے کہ مٹر کھائیں۔ مٹر کھانے سے ان کے شوق کی تکمیل بہت آسانی سے اور بہت جلدی ہوگی۔ مٹر خون پیدا کرنے کے ساتھ خون کو صاف بھی کرتا ہے۔ مٹر قبض کو ختم کرتا ہے۔ مٹر جسمانی دردوں کو دور کرنے میں بھی بے مثال ہے۔

# امرود کے بے مثال اور بے شمار فوائد

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر (ناظم مطب العارف)

امرود کا شمار چند اہم اور غذا پرور پھلوں میں ہوتا ہے چنانچہ جو لوگ اس راز سے واقف ہیں، وہ اس سے بقدر شوق فائدہ اٹھاتے ہیں اور جنہیں قدرت نے اچھی صحت سے مالا مال کیا ہے وہ جی بھر کر کھاتے ہیں۔ امرود جسم کی فربہی اور طبیعت کی فرحت کیلئے ایک سستا مگر فائدہ مند پھل ہے۔ امرود کو دوسرے درجے کی اچھی غذاؤں میں شمار کیا جا سکتا ہے۔ تازہ اور پکے ہوئے میٹھے امرودوں کی طاقت بخشی میں کوئی شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے۔ خصوصیت سے غریب افراد کیلئے تو یہ ایک اچھی خاصی مفید غذائی نعمت ہے۔ امرود کا استعمال دل ودماغ کو طاقت بخشتا ہے۔ امرود خشکی کو ختم کرکے پیاس کو بجھاتا ہے۔ امرود طبیعت کو فرحت سے آسودہ کرتا ہے۔ معدہ کو تقویت دیتا ہے، امرود جسم کی غیر ضروری حرارت کو کم کرتا ہے۔ کوشش کریں کہ ہمیشہ امرود کے دانے نکال کر کھانے چاہئیں۔ امرود میں وٹامن اے، بی، سی، لوہا، چونا، فاسفورس ہونے کی وجہ سے یہ حاملہ عورت کیلئے بہت ہی مفید ہے۔ اس کے استعمال سے جلدی امراض بھی دور ہو جاتے ہیں۔ امرود اگر کھانے کے بعد کھائے جائیں تو قبض کشا ہیں اور کھانے سے پہلے کھائے جائیں تو قبض کرتے ہیں۔ امرود اگر شہد کے ساتھ کھایا جائے تو دل ودماغ اور معدہ کو زبردست طاقت دیتا ہے۔ امرود کو ہمیشہ تھوڑا نمک اور کالی مرچ کے ساتھ کھانا چاہیے۔ امرود کی قتلیاں بنا کر کالی مرچ لگا کر گرم توے پر بھون کر کھانے سے سخت نزلہ، زکام، کھانسی کو فوری افاقہ اور دو چار مرتبہ پابندی کے ساتھ کھانے سے مکمل افاقہ مل جاتا ہے۔

# سانس کی بیماری کی وجوہات اور اس کا علاج

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر (ناظم مطب العارف)

اللہ پاک ہر انسان کو ہر چھوٹی بڑی بیماری سے بچائے۔ جو بیمار ہیں ان کو شفائے کامل عاجل نصیب فرمائے۔ سانس کی بیماری دیگر بیماریوں کی طرح بہت ہی تکلیف دہ ہوتی ہے۔ اس کا تعلق پھیپھڑوں سے ہوتا ہے۔ ہمیشہ بیماری کے آغاز میں ہی علاج کر شروع کر دینا چاہیے۔ اس لیے کہ بیماری کے آغاز میں وہ بیماری اپنی ابتداء پر ہوتی ہے۔ ابھی بیماری معمولی درجے کی ہوتی ہے۔ اس کا پھیلاؤ معمولی ہوتا ہے۔ معمولی چیز اور ابتدائی چیز کو ختم کرنا، اس کی اصلاح کرنا، اس کا علاج کرنا، اس پر قابو پانا، اس کا خاتمہ کرنا، اس سے جان چھڑانا، اس سے شفاء پانا آسان ہوتا ہے۔ بڑھی ہوئی کسی بھی چیز پر قابو پانا، کنٹرول حاصل کرنا، اس کو ختم کرنا، اس سے نجات پانا، اس سے چھٹکارا حاصل کرنا ہمیشہ مشکل ہوتا ہے۔

سانس کی بیماری کو بھی ہمیشہ معمولی نہیں لینا چاہیے۔ جب آپ دیکھیں کہ سانس لیتے وقت کھڑکھڑاہٹ کی آواز بھی آ رہی ہے۔ جب آپ دیکھیں کہ سینے میں جکڑن محسوس ہو رہی ہے۔ جب آپ دیکھیں کہ کھانسی اکثر و بیشتر یا مستقل رہ ہی ہے تو آپ کو فوری طور پر چیک اپ کروانا چاہیے کہ مسئلہ شدت نہ پکڑے، مسئلہ بڑھ نہ جائے۔ مسئلہ شدید اور سنگین نہ ہو جائے۔

## وجوہات

سانس کا مسئلہ عام طور پر الرجی کے ردعمل یا پھر دیگر امراض میں مبتلا ہونے کی وجہ سے یا پھر طبیعت کے حساس ہونے کی وجہ سے بھی ہوتا ہے۔ سانس کا مرض موروثی بھی ہوتا ہے اور پھیپھڑوں کی دو بڑی سانس والی نالیوں میں سوزش کی وجہ سے بھی ہوتا ہے۔

## علامات

سانس کی موذی بیماری کی علامات ہمیشہ مدنظر رکھنی چاہئیں۔ چند علامات میں بھی ذکر کر دیتا ہوں۔

۱ وقفے وقفے سے کھانسی آنا۔

۲ کھانسی ختم نہ ہونا۔

۳ معمولی سی بے احتیاطی کی وجہ سے کھانسی لگ جانا۔

۴ کھانسی کا جلدی جان نہ چھوڑنا۔

۵ ہر وقت معمولی درجے کی کھانسی رہنا۔

۶ رات کو سوتے وقت کھانسی شروع ہو جانا۔

۷ سانس لیتے وقت تکلیف محسوس ہونا۔

۸ تھوڑی سی حرکت یا معمولی سا کام بھی کرنے سے سانس پھول جانا۔

۹ سانس رک جانا۔

۱۰ سانس بحال ہونے میں وقت لگنا۔

۱۱ سینے پر بوجھ محسوس ہونا۔

۱۲ سانس لیتے وقت سیٹی کا بجنا۔

۱۳ سانس لیتے وقت کھڑکھڑاہٹ یا سرسراہٹ محسوس ہونا۔

۱۴ سونے میں دشواری۔

۱۵ کمبل یا رضائی میں منہ اندر کر کے نہ سو سکنا۔

۱۶ سوتے وقت ناک بند ہونا۔

۱۷ سوتے وقت یا بستر میں منہ کرنے سے سانس گھٹنا یا سانس کا بند ہونا۔

۱۸ سوتے وقت سانس بند ہونے کی وجہ سے کئی بار آنکھ کھلنا وغیرہ۔

یہ جو علامات میں نے آپ کو بتلائی ہیں، اگر یہ ہیں آپ میں تو احتیاط کریں، اس کا حل نکالیں، اس کو ٹھیک کرنے کی کوشش کریں تا کہ بیماری آغاز میں ہی کنٹرول ہو جائے۔

## احتیاطی تدابیر

اس کی چند احتیاط اور بچاؤ کے طریقے بھی عرض کر دیتا ہوں۔

۱ اپنے سرہانے تکیے کے کور، چھاڑے اور غلاف کو صاف ستھرا رکھیں۔

۲ پالتو جانوروں کو اپنے بستر، اپنے کمرے وغیرہ سے دور رکھیں۔

۳ قالین کارپٹ وغیرہ کی صفائی کا خیال رکھیں۔

۴ سگریٹ نوشی اور نشہ آور چیز سے گریز کریں۔

۵ بستر کی دھلائی، کمرے کی صفائی وغیرہ وغیرہ، فرنیچر وغیرہ کی صفائی کیلئے بلیچ یا تیز کیمیکل استعمال نہ کریں۔

## سانس کی بیماری کا علاج

سانس کی بیماری سے نجات پانے کے لیے چند چیزیں عرض کر دیتا ہوں۔ ان کو استعمال کریں، ان شاء اللہ سانس کا مسئلہ کافی حد تک حل ہو جائے گا۔

۱ سانس کے مسئلے کیلئے انجیر بہت ہی خاص چیز ہے۔ یاد رکھیں جب بھی نزلہ یا زکام ہو، کھانسی میں بلغم آرہا ہو، سانس پھول رہا ہو، سانس بند ہو رہا ہو، سینے میں جکڑن کا احساس ہو یا دمے کی سی کیفیت ہو تو اس کیلئے انجیر بہت ہی آسان اور بہترین علاج، غذا اور دوا ہے۔ انجیر کسی بھی ڈرائی فروٹ کی دکان سے با آسانی مل جاتی ہے۔

۲ چھوہارے کھائیں، بلغمی کھانسی اور سانس کی پرابلم اور دمے کے مریضوں کے لیے اعلیٰ قسم کے چھوہارے کھانا بہت ہی مفید اور مرض سے چھٹکارے کیلئے بہت اچھا ہے۔

۳ ادرک کا قہوہ بہت ہی بہترین چیز ہے۔

۴ سونف کو چبائیں اور اس کے رس کو نگلتے رہیں، یہ کھانسی، دمے اور مذکورہ علامات کے علاج کے لیے اچھی چیز ہے۔

۵ شہد میں کالی مرچ پسی ہوئی ملا کر چاٹنے سے کھانسی، دمہ، سینے کا درد، سینے کی جکڑن ٹھیک اور بلغم خارج ہو جاتی ہے۔ پھیپھڑوں کی صفائی کے لیے بھی یہ مرکب بہت اچھا ہے۔ یہ مرکب گردوں کے مریض استعمال نہ کریں۔

۶ الائچی کا چبانا اور چوسنا دمہ اور کھانسی کے لیے بہت مفید ہے۔

۷ لہسن بھی کھانسی، دمے، سل اور کالی کھانسی کے لیے فائدہ مند ہے۔

۸ بچوں اور بوڑھوں کے لیے سانس کی ان بیماریوں میں گرم دودھ میں ہلدی، گرم دودھ میں نمک، گرم دودھ میں گڑ ڈال کر پلانا بہت ہی نفع مند ہے۔

۹ ملٹھی پاؤڈر کو شہد میں ملا کر چاٹنا بھی اچھا ہے۔

۱۰ گرم دودھ یا گرم پانی میں شہد ملا کر پینا بھی ان علامات اور ان بیماریوں میں اچھا ہے۔

یہ تمام وہ چیزیں ہیں جو ہر امیر غریب کے گھر میں موجود ہیں۔ یا آسانی سے دستیاب ہو سکتی ہیں۔ ان کا استعمال کئی مہنگی ادویات سے لاکھ گنا بہتر ہے۔

## پرہیز

ایسی حالت میں ان تمام چیزوں سے پرہیز اور احتیاط لازمی ہے جو بلغم پیدا کرتی ہیں۔ چکنائی والی چیزوں سے پرہیز کیا جائے۔ ٹھنڈی چیزیں کھانے سے پرہیز کیا جائے۔ ٹھنڈے ماحول سے، ٹھنڈے پانی سے، نہانے سے، گرد و غبار سے، گرد و غبار والے کام سے پرہیز اور احتیاط کی جائے۔

یہ سب چیزیں بہت اچھی ہیں لیکن پھر ان چیزوں کے استعمال کے ساتھ ساتھ کسی اچھے حکیم، اچھے طبیب، اچھے ڈاکٹر سے رجوع لازمی اور ضرور کیا جائے۔ اپنی بیماری کو معمولی سمجھ کر بے توجہی اور سستی یا لاپرواہی سے کام نہ لیا جائے۔

# السر علامات، پرہیز اور علاج

صحت مند معدہ ہر چیز کو جزوِ بدن بنانے کی بھرپور صلاحیت رکھتا ہے مگر افسوس کہ مسلسل روغنی اشیاء، چٹ پٹی مرچ مسالے والی غذائیں اور بازاری کھانوں نے معدے کا بیڑہ غرق کر دیا ہے جس کی وجہ سے معدہ کئی بیماریوں کا مجموعہ بن جاتا ہے۔ مثلاً تیزابیت، معدے کے زخم اور معدے کے السر وغیرہ۔ معدہ ہمارے جسم کا انتہائی اہم عضو ہے جس کی خرابی سے پورے جسم کے اعضاء متاثر ہوتے ہیں۔

معدہ ہی ہضم شدہ خوراک کے ذریعے ہمارے جسم کو قوت اور توانائی فراہم کرتا ہے۔ لہٰذا اگر معدہ ہی خراب ہو جائے تو پھر جسم کو قوت اور توانائی کس طرح ملے گی؟ معدے کی خرابی میں سب سے اہم کردار غذائی بے اعتدالی کا ہے یعنی متوازن خوراک کا نہ ہونا۔

اس کے ساتھ ساتھ جو لوگ کھائے چلے جاتے ہیں اور اس کے مطابق جسمانی کام کاج نہیں کرتے ان کا معدہ خراب ہو جاتا ہے۔ اس مرض کی مندرجہ ذیل علامتیں ہیں۔

## درد

زخمِ معدہ کا درد غذا کھانے کے فوری بعد یا بعض مریضوں میں زیادہ سے زیادہ دو گھنٹے کے بعد شروع ہوتا ہے، رات کے وقت کبھی درد نہیں ہوتا ہے۔ اس کے برعکس زخمِ اثنیٰ عشر مریضوں کو رات (دو بجے) کو درد ہوتا ہے اور غذا کھانے کے بعد درد میں نمایاں کمی ہوتی ہے۔

## اُلٹی

اگر مریض کو اُلٹی کے بعد درد میں نمایاں کمی محسوس ہوتی ہے تو یہ زخمِ معدہ کی طرف واضح اشارہ ہے۔ زخمِ اثنیٰ عشر کے مریض کو اُلٹی کی شکایت نہیں ہوتی ہے۔ اس کے بجائے وہ ''دل جلنے'' کی شکایت کرتے ہیں۔ وہ اکثر چھاتی کے بائیں جانب پستان کے نیچے درد محسوس کرتے ہیں جس کی وجہ سے وہ قدرے بے چینی محسوس کرتے ہیں۔

## جسمانی اور ذہنی دباؤ

زخمِ اثنیٰ عشر کی شرح دماغی کام کرنے والے افراد (جیسے کہ ڈاکٹروں، لیڈروں، بنک ملازموں، ادیبوں، فن کاروں، صحافیوں، قلمکاروں) میں بہت زیادہ ہوتی ہے جبکہ زخمِ معدہ کی شرح جسمانی کام کرنے والے افراد میں زیادہ ہوتی ہے۔

## پرہیز

السر کے مرض میں علاج اور پرہیز دونوں ضروری ہے، اس لیے مریض ایسی غذائیں استعمال کریں جو معدے کو مزید تکلیف سے محفوظ رکھ سکیں۔

* جو چیز بھی کھانے سے معدہ مزاحمت کرے، ہاضمے میں مشکل ہو یا تکلیف بڑھ جائے، اسے کھانے سے گریز کریں۔

* اگر السر دواؤں کی وجہ سے ہو تو اس صورت میں ان ادویات سے گریز کریں۔

* جلدی جلدی کھانے اور مرغن مسالے دار کھانے، اچار، بہت زیادہ نمکین یا سرخ مرچ کی چٹ پٹی چیزوں کو استعمال نہ کریں بلکہ غذائیں ہلکی پھیکی استعمال کریں۔

* السر کے مریضوں کو لیموں یا مالٹے اور سوڈا وغیرہ استعمال نہیں کرنا چاہیے کیونکہ اس میں قدرتی تیزابیت موجود ہوتی ہے جس سے السر کی تکلیف بڑھ سکتی ہے۔

* دودھ کے استعمال سے السر کے مریضوں کو عارضی راحت پہنچتی ہے۔ دودھ معدے کے تیزابیت کو عارضی طور پر غیر موثر کر دیتا ہے، اس لیے دودھ سے السر کے مریضوں کو آرام محسوس ہوتا ہے، لیکن بعد میں دودھ میں موجود کیلشیم کے باعث تیزابیت بڑھ جاتی ہے تیزابیت کی پیداوار بڑھ جانے سے تکلیف میں اضافہ ہو سکتا ہے۔

* ذہنی دباؤ اور پریشانیوں سے نجات حاصل کرنے کی کوششیں کریں۔

* ماحول کو پُرسکون اور صاف ستھرا بنائیں۔ غذا اور پانی کی صفائی کا خصوصی خیال رکھیں۔

* کھانا کھانے کا ٹائم بنا لیں اور اپنی غذا میں سبز پتوں والی سبزیوں کا عام

استعمال کریں۔

*سونے اور جاگنے کا وقت متعین کرلیں۔ پیدل چہل قدمی کا وقت نکالیں، ہلکی ورزش کریں۔

*مناسب مقدار میں بند گوبھی کھائیں۔ اس کی وجہ سے گیس اور السر دونوں کو قابو کرنے میں مدد ملتی ہے۔

## ہومیوپیتھی علاج

***اکونائٹ Aconite**: خوف و پریشانی کی حالت میں ذکی الحس معدہ، درد، تناؤ، چھوٹا، برداشت نہ ہو۔ پانی کے سوا ہر چیز کڑوی لگے۔ قے کردے بلغم یا خون ملے مواد کی قے، معدے میں دباؤ معدے سے خوراک کی نالی کے منہ تک جلن ہو۔

***ایتھوزا Aethusa**: معدہ میں تکلیف اور کھنچاوٹ کے ساتھ درد، قے اور زبردست کمزوری کا احساس، جلن اور معدے میں چیرنے پھاڑنے جیسا درد، معدہ ذکی الحس۔

***آرنیکا Arnica**: معدہ بھاری جیسے پتھر رکھا ہوا ہو، سڑی ہوئی قے، کھانا کھاتے وقت درد ہو، کھانے سے نفرت، ایسی علامات میں صرف ایک ڈوز دے کر انتظار کریں۔

***برائی اونیا Bryonia**: پیٹ ذکی الحس، پیٹ کے بالائی حصہ ذکی الحس، معدہ کا درد، کھانے پینے کے بعد قے کردے، ذائقہ کی حس ختم ہوجاتی ہے، جلن کے ساتھ درد، سوئی گڑنے جیسا درد ہو، قبض اور معدہ کی خرابیوں میں دیں۔

دیگر تمام ادویات میں کیلنڈولا، کلکیریا کارب، کاربوویج، کالوسنتھ، گریفائٹس، ہیپر یکم، کالی بائی کروم، لائیکوپوڈیم، نکس وامیکا، پلساٹیلا، رسٹاکس، تھوج وغیرہ ہومیوپیتھی کی قابل ذکر ادویات ہیں۔

جنھیں السر **Ulcer** کے مریضوں کو فوری طبی امداد کے طور پر بھی دی جاسکتی ہے تاکہ مریض مزید تکلیف سے راحت پاسکے اور علاقائی طور پر لگنے والی ادویات مستقل استعمال کر کے مریض کو السر سے مستقل طور پر آسانی فراہم کی جاسکتی ہے۔

# روحانی درسگاہ سے بغیر فیس عملیات سیکھیں

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ 1997ء سے روحانی علوم سکھانے میں مصروف ہے۔ فیس اور بغیر فیس کے کئی اعمال سکھائے جا رہے ہیں۔ درسگاہ میں پانچ قسم کے افراد کو بغیر فیس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ بغیر فیس اعمال کے لیے رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے بھیجنا ضروری ہے۔ مزید شرائط اور نئے اضافہ شدہ اعمال کے لیے ویب سائٹ ملاحظہ فرمائیں۔ نئے اعمال کا اضافہ وقتاً فوقتاً ہوتا رہتا ہے۔ تمام اعمال میں بنیادی درجہ کا عامل بنایا جاتا ہے۔

## (۱)......عوام کے لیے

درج ذیل اعمال ہر کوئی سیکھ سکتا ہے:

❶ آیت الکرسی (درجہ اوّل) ❷ بنیادی حصار ❸ معوذتین (درجہ اوّل) ❹ نظر بد ختم کرنے کا عمل (درجہ اوّل) ❺ سورۂ فاتحہ ❻ عمل حفاظت "یا حافظ یا حفیظ" ❼ "فراخی رزق" کا مجرب عمل ❽ درود ابراھیمی ❾ درود تنجینا ❿ بسم اللہ الرحمن الرحیم کا بنیادی عمل ⓫ سلام قولا من رب رحیم کا بنیادی عمل ⓬ لاعلاج امراض سے شفاء کا خاص قرآنی عمل ⓭ حصار اسماء الحسنیٰ

## (۲)......ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران کے لیے

ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ ممبر شپ کم از کم چھ (6) پہلے کی ہو، ممبر شپ ختم ہونے پر یہ اعمال نہیں سکھائے جائیں گے:

❶ آیتِ شفاء ❷ "حصار" کا خاص عمل ❸ دعائے حزب البحر ❹ دعائے حزب النصر ❺ لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا عمل ❻ "منزل" (درجہ اوّل) ❼ سورۃ الناس کا عمل ❽ "تسخیر" کا خاص عمل ❾ درودِ خضری کا عمل ❿ سورۃ یٰسین کا عمل ⓫ "سورۃ واقعہ" کا خاص عمل برائے فراخی رزق ⓬ ہاتھ سے تشخیص والا عمل ⓭ آیت کریمہ (درجہ اوّل) ⓮ حسبنا اللہ ونعم الوکیل ⓯ کینسر سے نجات کا خاص عمل ⓰ اَفَحَسِبْتُمْ کا خاص عمل ⓱ سورۃ اخلاص کا عمل ⓲ سورۃ قریش کا عمل

## (۳)......علمائے کرام کے لیے

علمائے کرام درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں:

❶ "منزل" (درجہ اوّل و دوم) ❷ دعائے حزب البحر ❸ دعائے حزب النصر ❹ آیت الکرسی (درجہ دوم) ❺ معوذتین (درجہ دوم) ❻ قصیدہ طوبیٰ ❼ قصیدہ حسنیٰ ❽ اسمِ ذات کا عمل ❾ عمل تہدیدی نامہ مبارک ❿ "جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت" کا خاص عمل ⓫ نظر بد ختم کرنے کا عمل (درجہ دوم)

## (۴)......خواتین کے لیے

خواتین درج ذیل اعمال سیکھ سکتی ہیں۔ کسی پرہیز اور ڈر وخوف کے بغیر عمل کریں:

❶ آیت الکرسی ❷ بنیادی حصار ❸ معوذتین ❹ نظر بد ختم کرنے کا عمل ❺ سورۂ فاتحہ ❻ عمل حفاظت "یا حافظ یا حفیظ" ❼ عمل محبت "یالطیف یاودود" ❽ عمل زبان بندی

## (۵)......روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لیے

روحانی درسگاہ کے طالب علم سے مراد یہ ہے کہ جس شخص نے داخلہ لیا ہو اور کوئی کورس یا بڑا عمل سیکھ رہا ہو۔ صرف داخلہ فارم جمع کروانے والوں کو شامل نہیں کیا جائے گا۔ درج ذیل اعمال سیکھے جا سکتے ہیں:

❶ ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل ❷ آیت کریمہ کا خاص عمل ❸ سورۂ مزمل کا خاص عمل ❹ محبت کی عظیم آیت کا عمل ❺ دشمن کیلئے عظیم دعا کا عمل

**نوٹ** جو بھی درج بالا اعمال میں سے کوئی عمل کرنا چاہے، پہلے یہ تسلی کر لیں کہ وہ اس زمرے میں آتے ہوں، ورنہ ہماری طرف سے معذرت ہے۔ ویب سائٹ پر تمام شرائط دی گئی ہیں، وہاں پڑھ لی جائیں۔


روحانی درسگاہ لاہور پاکستان — دار العمل چشتیہ

ruhanidarsgah ruhanidarsgah

ruhanidarsgah

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119، لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570

فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر) 0333-7772775 (صبح 10 سے شام 5 بجے، علاوہ جمعہ)

darulamal.org/ruhanidarsgah ruhanidarsgah@gmail.com ruhanidarsgah

+ruhanidarsgah97 ruhanidarsgah97 ruhanidarsgah ruhanidarsgah97

# پرنٹڈ نورانی اور متفرق تعویذات و فلیتے/بتیاں

روحانی دکان میں دستیاب نورانی اور متفرق تعویذات کی مختصر فہرست دی جارہی ہے۔ یہ تعویذات مریض/سائل کے لیے اور جگہ پر لگانے کے لیے ہیں جو مختلف سائزوں میں دستیاب ہیں۔ عاملین ان تعویذات سے استفادہ کر سکتے ہیں اور اپنے روزمرہ روحانی علاج میں استعمال کر سکتے ہیں۔ ان تعویذات کی مکمل تفصیل PDF میں دی گئی ہے۔ جو کہ روحانی دکان کے نمبر پر وٹس ایپ کر کے منگوائی جاسکتی ہے۔

**اسماء الحسنیٰ** 99 اسماء الحسنیٰ، قابض 903 بار، قہار 306 بار، اسم ذات "اللہ" 66 بار، مقہوری اعداء و دفع آسیب، آتشی مزاج والے اسماء الحسنیٰ، بادی مزاج والے اسماء الحسنیٰ، آبی مزاج والے اسماء الحسنیٰ، خاکی مزاج والے اسماء الحسنیٰ، یاحی یاقیوم 174 بار۔

**درود شریف** درود ابراھیمی، درود تنجینا، درود تنجینا 70 بار۔

**نورانی** گھر اور جگہ پر لگانے کا خاص طلسمی تعویذ، یامغنی 1100 بار اور سورہ مزمل 11 بار کا خاص تعویذ (بڑا اور چھوٹا سائز)، دعائے استعاذہ، حزب البحر، حزب النصر، رقیہ حسد و نظر، حفاظت کا خاص تعویذ، سفر میں حفاظت کا خاص تعویذ، ماشاء اللہ لاقوۃ الا باللہ 651 بار، یابدیع العجائب بالخیر یابدیع 1200 بار، تہدیدی نامہ/حرز ابو دجانہ رضی اللہ عنہ، جمیع مسائل کا حل، امراض سے شفا اور جنات کے اثرات سے نجات، چہل کاف کا خاص نقش "نقش ہرکارہ"، امان از ہر آفات، یابدوح کا ہر جائز مقصد کے لیے، لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم، ہر بیماری خاص کر لاعلاج امراض سے شفا کے لیے، وضع حمل میں آسانی، اللھم افتح لی ابواب رحمتك 1315 بار۔

**بزرگانِ دین** کئی اکابرین اور بزرگانِ دین سے منسوب اور ان کے تحریر کردہ یا تجویز کردہ تعویذات دستیاب ہیں۔ یہ تعویذات مختلف مقاصد کے لیے ہیں جن کی تفصیل PDF میں موجود ہے۔ چند نام یہ ہیں:

ھانڈی خاص بڑا تعویذ، حب، درد داڑھ مجرب، برائے نظر بد، برائے دفعیہ شرور حاکماں، برائے استقرار حمل، درد ہر قسم، درد داڑھ، درد ناف یا دھرن (رحم)، برائے نظر بد، برائے سخت امراض، نزلہ زکام درد سر نزول چشم، بچہ مدرسہ/مکتب سے بھاگتا ہو، دیمک، بھاگے ملازم کی واپسی، حفظ اطفال، دردِ زہ، عداوت، حفظ اطفال، نقش سورہ اخلاص، نقش آیت الکرسی، نقش معوذتین، آسانی ولادت، فتح مقدمہ، ضدی رونے والے بچے، نظر بد، ہول دل، تمام بلاؤں سے حفاظت، آسیب زدہ، نقش سورہ مزمل، جلنے ڈوبنے سے حفاظت، بچہ روتا ہو، ہر مرض، دفع آسیب، دفع جنات، اختلاج قلب، بخار کی شدت، ناف ٹلنا، مرگی، تجارت میں نفع و ترقی، اثرات جن، دفع آسیب، افزائش رزق و مشاہرہ، حفاظت حمل، حفاظت تمام آفات، ہر بیماری سے نجات، دفع آسیب، میاں بیوی محبت، بند شہوت کھولنا، گلے کی بیماریوں، دردِ دل، دل زور سے دھڑکنا، دردِ جگر، دفع درد، ہر بیماری، وسعت رزق، حب، حفاظت خاص، آدھا سیسی درد، نقش سورہ یس، نقش سورۃ البقرۃ، بلاؤں سے حفاظت، ایمان کی سلامتی۔

**فلیتے/بتیاں** مختلف قسم کے فلیتے (چراغ میں یا بتی بنا کر جلانے کے لیے) اور بتیاں (کپڑے لپیٹ کر سونگھنے والے) برائے دفع جادو، جنات، آسیب، دیو، پری، بھوت، چڑیل، نظر بد، ہمزاد، شیاطین اور ہر نقصان دہ غیبی مخلوق اور امراض سے نجات کے لیے۔ یہ فلیتے مریض اور جگہ کے لیے ہیں۔ نیز دکان کی بندش سے نجات، حاضرات میں رکاوٹ دور کرنا، ٹائیفائیڈ بخار سے نجات اور کئی طرح کے دستیاب ہیں۔

**نقوش** سمجھ میں نہ آنے والی بیماری۔

**خالی تعویذات** روغنی اور سفید کاغذ پر زعفرانی رنگ کی سیاہی والے مربع (4x4) خالی خانوں کے تعویذ۔ نیوز کاغذ پر کالی سیاہی والے مربع (4x4) خالی خانوں کے تعویذ۔

**لعینوں کے نام** جادو اتارنے کا، آسیبی اثرات، ہر قسم بندش سے نجات، حب، بغض، کسی سے بات منوانا، ہر مقصد، نفرت، بچوں کا رونا، نظرِ بد۔

# مراقبہ رُوحانی پرواز یعنی جسمِ لطیف کی عالمِ بالا کی سیر

اس کورس کی عملی تربیت انٹرنیشنل انسٹی ٹیوٹ آف پیرانارمل سائنسز، اسلام نگر حویلی لکھا میں پیر صوفی غلام سرور شباب کی زیر نگرانی دی جاتی ہے۔ یہ کورس ایک مراقبہ پر مشتمل ہے۔ اس مراقبہ میں رُوحانی طالب علم کو عملی تربیت دی جاتی ہے کہ وہ کیسے اپنے پیکرِ رُوحانی (جسمِ لطیف) کو اپنے مادی جسم سے عالمِ بالا کی طرف بھیج کر دیگر رُوحانی جہانوں کی سیر کر سکتا ہے۔ یہ کورس تین حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلے حصہ میں کورس کی تفصیل اور تھیوری دی گئی ہے۔ جب کہ حصہ دوم میں۔

رُوحانی گائیڈ (ملک خضرائیل) اور (یوشاہ ملک) اور (شاعون خاتون) اُس کی کس طرح رہنمائی کرتے ہیں۔ روضہ رسول ﷺ پر حاضر ہو کر کس طرح رُوحانی فیض حاصل کیا جا سکتا ہے۔ بغداد شریف میں جناب غوث الاعظم کی بارگاہ میں حاضر ہو کر کیسے فیض حاصل کیا جا سکتا ہے۔ رُوحانی مخلوق سے ملاقات کر کے کس طرح اُن سے قدیم ترین علوم کے بارے میں معلومات حاصل کی جا سکتی ہے۔ یہ کورس اُن کے لیے بھی مفید ہے جو کسی خاص قسم کے مسائل کا شکار ہوں یا کسی ایسی بیماری میں گھرے ہوں جس کی تشخیص نہ ہو پا رہی ہو۔ یا علاج سمجھ میں نہ آ رہا ہو۔ مثلاً عورتوں کے چہرے کی خوب صورتی، چہرے پر بال وغیرہ سیلز مین اور مارکیٹنگ سے متعلقہ افراد اپنی شخصیت کو پرکشش اور بارعب بنانا چاہتے ہوں۔ ڈاکٹر اور حکیم شفا بخشی کی قوتوں میں اضافہ کرنا چاہتے ہوں۔ طالب علم جو کند ذہنی ونسیان سے چھٹکارا پانا چاہتے ہوں۔ اور اپنی یادداشت میں خاطر خواہ اضافے کے طالب ہوں۔ رُوحانی طالب علم کو اس کی عملی تربیت دی جاتی ہے۔ چند گھنٹوں کے اس مراقبہ میں رُوحانی طالب نئے جہانوں سے آگاہی حاصل کر سکتا ہے۔

جب کہ حصہ سوم میں ”کوہ کاف میں ملکِ جنات اور پرستان کی سیر“۔ جنات کے بادشاہ (دَمَریاطَ اُلصَندَ یَد) کی بارگاہ میں شرف یابی“۔ ”سات سو بادشاہوں کی ملکۃ الجمال کی بارگاہ میں شرف زیارت“ مشرقی، مغربی، سمندری اور خشکی کے جنات کے بادشاہ ملک طارش کی بارگاہ میں حاضری کا مراقبہ شامل ہے۔

**کورس کی فیس: 10,000 روپے**

سیکھنے والے فرد کا ادارہ میں حاضر ہونا ضروری ہے

خیر اندیش
علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری
ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب
0300-4967412, 0333-6974734

## کوپن برائے بغیر فیس اعمال

جنوری 2021ء

تاریخ ____________

نام ____________ والد ____________

والدہ ____________ مکمل پتہ ____________

____________

موبائل نمبر ____________

Email (اگر ہو) ____________

مطلوبہ اعمال ____________

نوٹ رجسٹری جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جاسکتی ہے۔ مزید شرائط وتفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔

روحانی درسگاہ 042-35410586 | 0333-7772775

## کوپن برائے مفت روحانی خدمات

جنوری 2021ء

تاریخ ____________

نام ____________ والد ____________

والدہ ____________ مکمل پتہ ____________

____________

موبائل نمبر ____________

Email (اگر ہو) ____________

مطلوبہ علاج ____________

نوٹ علیحدہ کاغذ پر اپنا مسئلہ تفصیل سے لکھ کر رجسٹرڈ جوابی لفافے کے ساتھ ارسال کریں۔ ایک کوپن میں دو مقصد سے زائد نہ لکھیں۔ کوپن کے بغیر علاج/ تعویذات/ وظیفہ بھیجنے سے معذرت۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ فرمائیں۔

روحانی علاج گاہ 042-35410586 | 0324-7772772



# ھانڈی کے خاص عمل کے عامل بنیں اور بنائیں

**درجہ اول ہدیہ : -/5500 روپے**

**درجہ دوم ہدیہ : -/10500 روپے**

**تعارف** ھانڈی کا عمل روحانی علاج میں ایک خاص اہمیت کا حامل ہے۔ یہ عمل بڑے اعمال میں آتا ہے۔ جس طرح طبی علاج میں آپریشن بڑا علاج تصور کیا جاتا ہے۔ اسی طرح ہانڈی کے علاج کی حیثیت روحانی علاج میں آپریشن کی سی ہے۔ اس عمل سے ہر قسم کے جنات، جادو اور نظر بد کا علاج کیا جا سکتا ہے۔ ایسی تمام جگہیں جہاں پر جنات کا قبضہ ہو یا سخت جادو ہو، ھانڈی کا عمل کرنے سے وہ جگہیں صاف ہو جاتی ہیں۔ نیز مختلف قسم کے ایسے خطرناک امراض، جو ٹھیک ہونے کا نام نہ لے رہے ہوں اور ڈاکٹرز و طبیبوں نے انہیں لاعلاج قرار دے دیا ہو، اُن امراض کے علاج میں بھی ھانڈی کا عمل بہت مفید و موثر ثابت ہوا ہے۔ ھانڈی کے عمل میں مریض یا جگہ پر جو بھی بد اثرات یا مخلوق ہوتی ہے، اس کو جلا دیا جاتا ہے۔

> ہمارے ادارے کو یہ امتیاز حاصل ہے کہ ھانڈی کے عمل کے اجازت یافتہ کو جناتی معاونت دی جاتی ہے تاکہ وہ سخت جنات و جادو کا آسانی سے مقابلہ کر سکے۔

**ھانڈی کے عمل کے فائدے** ھانڈی کے عمل کے فائدے درج ذیل ہیں:

** بڑے سے بڑے جنات، آسیب، عفریت، شیاطین وغیرہ سے لڑنے اور ان کو جلانے کا خاص عمل۔

** ہر قسم کا جادو، چاہے وہ کتنا ہی خطرناک کیوں نہ ہو، اس کو ختم کرنے اور جادو کو جادوگر یا جادو کروانے والے پر واپس کرنے کا خاص عمل۔

** ہر قسم کی نظر بد (انسانی، جناتی، آسیبی، شیطانی) ختم کرنے کا عمل ** دیرینہ امراض یا لاعلاج امراض سے شفاء حاصل کرنے کا خاص عمل۔

**پہلے اور دوسرے درجے کی تفصیل** **درجہ اول:** اس درجے کا اجازت یافتہ جادو، جنات، نظر بد، شیاطین، دیو، پری، بھوت، چڑیل اور اسی طرح کی دیگر نقصان دہ مخلوق کے اثرات کا علاج کر سکتا ہے۔ اسی طرح لاعلاج بیماریوں کا بھی علاج کر سکتا ہے۔ **درجہ دوم:** اس درجے کا اجازت یافتہ درجہ اول کے تمام اعمال کرنے کے ساتھ دو (۲) خاص الخاص اعمال، جو سخت سے سخت جادو، بڑے بڑے شیاطین، جنات اور جادوگروں کو سبق سکھانے اور ان کا خاتمہ کرنے کے لئے ہیں، اُن کی تعداد چاہے جتنی بھی ہو، کر سکتا ہے۔ نیز محبت، مفرور کو واپس لانے اور رشتہ کے لئے راضی کروانے کا عمل بھی کر سکتا ہے۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت صرف وہ عاملین لے سکتے ہیں، جنہوں نے کم از کم دو یا تین ایسے بڑے عمل کیے ہوں، جن کے ذریعے ہر قسم کے جادو اور جنات کا علاج کیا جا سکے۔ مثلاً ہماری درسگاہ کے دو بڑے اعمال (۱) سات سلام اور چہل کاف (۲) امنت باللہ...... کے عامل ھانڈی کے عمل کی اجازت لے سکتے ہیں۔ نیز عاملین کے حصار مضبوط ہوں۔ ورنہ رجعت کا خطرہ رہتا ہے۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔

اجازت لینے کے بعد غائبانہ طور پر بڑے جنات کی معاونت بوقتِ عمل حاصل ہوگی۔ ساتھ ہی ھانڈی کے عمل کو استعمال کرنے کی خاص بیاض بھی دی جاتی ہے، جس میں بہت سے سوالات و جوابات بھی دیے گئے ہیں تاکہ عاملین بآسانی یہ عمل کر سکیں اور رجعت سے بھی بچ سکیں۔

**آگے سکھانے کی خاص اجازت** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر "**آگے سکھانے کی خاص اجازت**" حاصل کر کے سکھائیں۔ بغیر اجازت، کسی کو عمل سکھانے کی صورت میں ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 | 0309-7772775 | 042-35410586
ruhanidarsgah | ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

Monthly
Khazina-e-Ruhaniyaat CPL # 288

ماہنامہ خزینۂ روحانیات لاہور



ruhanishop
0346-4312272
042-35410586
روحانی دکان دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com